قصیدہ در ہجو شخصے کہ متعصب

مطلب اس وضع سے پایا نہیں شاعر شہرت
بلکہ اس سے تو ہوں رسوائی پہ منجر اشعار

نطق کے باغ کا پھل نام نکلتا ہے سو یہ
خاکساروں کو ہیں دیں ہیں شہرہ بر اشعار

سجھ ہو تو بجہان پا سخن حسن قبول
یون ہہون نقش دل کہہر وہ بہتر اشعار

خزف دل کو کہا گو کہ صدف کا موتی
کب مصنف کے کہے سے ہوئے گوہر اشعار

نہیں آفاق میں دلکش سخن بے تاثیر
گر اثر ہو تو کرین دلکو مسخر اشعار

بے اثر جسکے سخن ہوئین وہ شہر کیے لیے
پڑھے گو ملک بہ ملک اپنے مکرر اشعار

آوے جو پنجہ مین نکالے وہ کسیکے حق مین
پہ نہ نکلین کبھو جزدان کے باہر اشعار

حق کی امداد ہے مقبول سخن کا ہونا
یون تو کہتے ہین سبھی بہتر و بدتر اشعار

آدمیت ہے بڑی شے نکہا شعر تو کیا
کس پہ واجب ہے زارشاد پیمبر اشعار

شاعر ایسے نہ طلب کیجیے یہ فوقیت
خلق کی نظر و نمین کر دیں ہیں جو احقر اشعار

مہربان خان بہادر ہین ہی کیا خوبی خلق
جسکے ہیں بحر معانی کے شناور اشعار

اس کمال اپنے پہ آگے وہ سخن سنجون کے
ڈرتے ڈرتے بزبان لاے ہے اکثر اشعار

یون کہے فہم کا غواص کہ دلمین اپنے
رکھے موتیکی جگہہ اوسکے صدف بھر اشعار

کس زبان دانسے کہون اوسکی ہین تاثیر کلام
عاشقوں کے ہیں رگ جان کو نشتر اشعار

شیوۂ جور کرے ترک وہ ہین گر اوسکے
سنے عشاق سے معشوق ستمگر اشعار

اوسکے دیوان کے خوبی مین کہون کیا تحسین
دلکش ایک خلق کی ہیں صورت دلبر اشعار

کون خوش قد ہی نہین جسکی زبان قمری پر
اوسکے قمری ہو نہجے ہیں تا سرو صنوبر اشعار

کیا تعجب ہے زبان سے جو سنی طوطی کی
پڑھے ہے اوسکے تو بلبل چمن اندر اشعار

ہوئے مصروف دل وجانسے کہوین اوسنی
بسکہ در منقبت حیدر صفدر اشعار

علی کا نام لے کوئی جو آ کے مجلس مین — کہین ہین قتل کروا سکو ہے یہ ایرانی
معاویہ کو سمجھکر خلیفۂ پنجم — کرین ہین مو بمو اپنے کو اوسپہ قربانی
اونھونکی اپنے مریدونکو یہ وصیت ہے — جو چھوڑ جاے میری روح عالم فانی
تنڈا کے ریش کو اوس شخص کے بنا چوری — کرے معاویہ کی گور پر مگس رانی
جو کوئی اونکو کہے ہے یزید کا گانڈو — تو کہتے ہین کہ سعادت ہے اونسے مروانی
اگر جو پوچھے کوئی اصل و نسل کو اونکی — کہون مین یون نہ یہودی ہی یہ نہ نصرانی
جو باپ شمر کا تھا سو اونھونکا تھا دادا — جو ما یزید کی تھی سو اونھونکی تھی نانی
انھونکی بہن ہے ابن زیاد سے منسوب — ہنوز جس سے ہے دنیا مین آل مروانی
جگر کے ٹکرے ہین خولیکے نور دیدہ شمر — نہین ہوں شیش کے دیکھے سے اونکی نورانی
غرض کہ اونمین اور انمین گرہ ہے ریشم کی — یہ گانٹھ ہمکو تو مشکل ہے سخت سلجھانی
نہ پوچھو تم کہ ذات شریف سے اپنی — ہوئے ہین آل محمد کے دشمن جانی
انھون نے دادیکا لے نام باندھی ہین تروار — ہنوز قتل پہ سید کے آل مروانی
پڑا ہے حیض کے لہو مین اونکی اما کی — سنان بن انس و ابن سعد کا پانی
جو کور مو صلی سنتی ہو سو عصا لیکر — کرے تھا اونکے بزرگون کے گھر کی دربانی
کہے ہے اپنی یہ فخر شیخ وہ مین ہون — یہ رافضی نکرین گو میری قدردانی
کہ جسکے دادے نے جا کربلا مین وہ زوغا — کیا فراط کا بند اہل بیت پہ پانی
وہ ایسے باپ کا بیٹا ہے جو کہ مشکون پر — حلا کے گھوڑونکو کرتا تھا تیر بارانی
نہین حسین و گر نہ کرے ابھی یہ قتل — غرض جہا مین یہ بھڑوا یزید کا ثانی
نکر تو ایسے کی تعریف جسکے تئین سودا — کرین ہین لعن چہ ایرانی و چہ تورانی

تیرے موافق مذہب کے تجھسے پوچھون ہون — جواب دے تو مجھے راست نہ زراہ عناد

نبی کے بعد مقرر ہوئے خلیفہ چار — کہ جنسے اب تئین قایم ہے دین کی بنیاد

علیؓ خلیفہ تھا عثمان بعد یا کوئی اور — جو کوئی اور تھا تو لاکتب سے تو اسناد

علیؓ خلیفۂ چارم درست ہے کہ نہین — تھا اور وہ آپس مین تھے برادرزاد

تبا کہ خطبہ مین بعد از نماز جمعہ کے — کسے خلیفۂ چارم کیا خطیب نے یاد

معاویہ کو خلافت اگر پہنچے علیؓ — پہونہچتی تو اولی الامر اسکی تھی اولاد

حدیث فاطمہ کے حق مین بضعۃ منی — ہوئی زبان محمد سے بارہا ارشاد

میر آخن نہین باور جو تجاون جا کر دیکھ — صحاح ستہ مین اے مولوی کو سواد

جو اس حدیث کے معنے کو تو نہین سمجھا — سمجھ لے مجھسے سمجھنے کی ہو جو استعداد

حدیث یہ جو مکرر نبی نے فرمائے — سو اس حدیث کے فرمانیسے یہی ہے مراد

جگر کا لخت میرے فاطمہ ہے دل اسکا — دہی دکھاویگا ہو دیگا جسکو مجھسے عناد

عدو میرا جو ہوا دشمن خدا ہے وہ — خدا کی دشمنی کرنا تو عین ہے الحاد

بس اب تو کہہ دل خیر النسا ہے اس سے خوش — حسین کے جو کرے قتل سے دل اپنا شاد

یزید کو تو مسلمان گنے ہے اے نسناس — پھر اوسکو کہہ کے اولی الامر مین کرے ہے یاد

جسے کہ کہئے اولی الامر ہے حسین شہید — امام برحق و معصوم پاک از اجداد

کہ جو نبی کا نواسا علی کا تھا فرزند — امام ہر دو جہان آپ اور امام نزاد

یزید کیونکہ اولی الامر ہے بتا ملعون — کیا یہ فرض ہوئی جاہ اسکو چون شداد

یزید کو تو اولی الامر سمجھے ہے مردود — تف اس عقیدہ پہ اے خارجی مادرزاد

خدا رسول کی اے بے حیا اطاعت سے — نہ فرد دفتر دین مین رہی ہے نہ افراد

قصیدہ در ہجو شعیب

چھان مارا ہے گھرانیکو تیرے عالم مین
رخت سر بستہ بجز بطن نہ پائی اب تک

اقربا سے تیرے کوئی بھی گھرانہین کبھو
بن سنائی نگیا چلتے مین پانوکی دھمک

ساتھہ انسان کے ہمزاد ہے جسطرح وہین
ایک شوہر ہے تو ایک یار بلا شبہ و شک

زن کو شوہر کی کمائیسے قبیلہمین تیرے
یار رضہان کا پہونچا نہ کبھی زیر فلک

کر دیا دہر نے ہر ایک مجرد کا گھر
واسطے اوسکے معیشت کی مقرر صحنک

آل تمغا مین تیرے آتا ہے منکت خانہ
جدو آبا کی سند پر ہے تیری مہر اوک

تو ہوا سست عمل ورنہ تیرے باپ کی عہد
رنڈی خرچی کو نچل سکتی ہے اسکے وثبتک

یاد کرتا ہے زن اپنی کو تو اس خوبی کو
کنچنی کے ہو بسر دائی کے جون پاس نمک

شکل زن ہو نظر خواب مین انسے شیطان
ہونے بالغ جو لگے تیرے بزرگ و کوچک

پشت در پشت تیرے قوم مین ہوتا آیا
وہ عمل جس سے کہ لرزے زمیں تا بہ سمک

تیرے والد ہی نے تجکو نہ پرویا تہا
صورت سلک گہر ہو نہیں ہی نوبت تجھہ تک

رشتہ داری جو تیرے سلسلہ مین ہے باہم
لعن کرتے ہین اوسے فرش سے لیکر عرش تلک

ایک کے صلب سے جو ہووین پسر و دختر پیدا
پسر اپنے کا وہ ہم زلف ہوا اے مردک

بہانجا جسکے ہے ماموں کا خسر ہوا ہے
نانا جسکے ہے نواسے کا خسر ہے لاشک

اس گھرانیمین سدا بیٹی یہ پائی ہے باپ
ہر گھڑی دلکو چچا کی ہے بھتیجے پہ لپک

نہین وہ ماکہ جو بیٹی کی نہو اپنی سوت
نہین داماد جو وہ ساس سے جاوے بنا تک

خانہ داماد سے یون لیٹین نساء ئین گھر کے
سرو کی چوب سے جسطرح لگے ہے دیمک

اسکی پہپہی کے بہر آتا ہے تہہ مین پانی
جس بھتیجے کے ہے چہرہ پہ جوانی کا نمک

بہانجا جسکا جوانی سے ذرا کچھہ گدرایا
اسکی خالا پھرے ہے رات کو پہاڑی خشتک

اور وہ جو ہین کم زور وہان آ کے بیٹھین
ریتی کے جو آگے کی یہ ہر ایک دکان ہے

اوٹھہ اوٹھہ کے دکھاتے ہین اونھین حال وہ اپنا
دربار رہ اس عہد مین جو خرد و کلان ہے

یون بھی نہ لاکچھہ تو ہر ایک پالکی آگے
اس سبح سے رسالہ کا رسالہ ہی روان ہے

کوئی سر پہ کیے خاک گریبان کسیکا چاک
کوئی رووے ہے منھہ پیٹ کوئی نعرہ زنان ہے

ہندو و مسلمان کو پھر اوس پالکی اوپر
ارتھی کا تو ہم ہے جنازہ کا گمان ہے

یہ سنجرہ گی دیکھکے جا صاحب ارتھی
کرتے ہین جو وہان عرض تو نی پھر یہ ہان ہے

گر ہو جئے جا کر کسی عمدہ کے مصاحب
اوسکی تو اذیت ہی بڑی آفت جان ہے

وہ جا کے جو راتونکو تو بیٹھے ہین دو زانو
کیسا ہی اگر اپنے تئین خواب گران ہے

بیوقت خورش اوسکی جو ہو اپنے تئین بھوکہ
سو کیا کہون تجھسے کہ مصیبت کا بیان ہے

گھڑیال کی جب بیٹھے ہوئے گنتی ہین گھڑیان
اور پیچ خلا روہ وہین جون اسپ دوان ہے

خمیازہ پہ خمیازہ ہی اور چرت اوپر چرت
منھہ صورت سوفار مگر شکل دہان ہے

صیغہ یہ طبابت کے بھلا آدمی نوکر
سو دو سو روپئی کا جو کسی عمدہ کی یہان ہے

صحبت ہی پاس سے اگر آقا کی تئین چھینک
آوے تو وہ اوسکو بحشونت نگران ہے

دیتے ہین سنگا تیر و کمان ہاتھہ مین اوسکے
ٹھنڈی ہوا آنیکا گر اوسوقت گمان ہے

اور ماحضر اوپر جو وہ نواب کون دیکھے
کھانا تو یہ کھاتے ہین پر اوسکو خفقان ہے

مطبوخ مین ہے خربزہ اور خربزہ پر دود
ہے دود پہ مچھلی قس اوپر گاو زبان ہے

یہ بھی تو نہین ہے کہ اسی سے ہو تسلی
اس سب پہ تفنن کے لیے بیبی نان ہے

اسمین جو کہین درد اوٹھا پیٹ مین اوسکے
پھر بو علی سینا ہی تو وہان ہیچمدان ہے

رکھتے ہین غرض مرگ سے لڑنیکو سپاہی
گر نوکری سمجھو یہ طبابت کی کہان ہے

انصاف جو کیجے تو نہین اوسکی بھی تقصیر
شاعر جو سنے جاتے ہین مستغنی الاحوال
مشتاق ملاقات اونھونکا کس و ناکس
گر عید کا مسجد مین پڑھے جا کے دوگانا
تاریخ تولد کی رہی آٹھ پہر فکر *
اسقاط حمل ہو تو کہین مرثیہ ایسا *
تلاَئی اگر کیجے تلا کی ہے یہ قدر
اور یاحضر اخوند کا اب کیا مین بتاؤن
ڈنکو تو سپارا وہ پڑھایا کرے لڑکے
تسپر یہ ستم ہے کہ نہالی سے تلے اوسکی
بھاگے یہ عمل کر جو وہ شیطان کا لشکر
اب کیجیے انصاف کہ جسکی ہو یہ اوقات
جس روز سے کاتب کا لکھا حال یہ تب سے
وہ بیت سکے سیکڑے لکھنے کو ہی محتاج
یہ بھی مین تکلف ہی سے کہتا ہون وگرنہ
احیا ہو جو موتی کا زمانہ نہین سنئے سر
ہدیہ ہو سوا پانچ ٹکے گذ مین آکر *
دم ریکو کتابت لکھین دہیلہ کو قبالہ
جاہے جو کوئی شیخ بنی بہر فراغت

سب ماحصل ان باتونکا ایک یار چنان ہے
دیکھے جو کوئی فکر و تردد کو تو یہان ہے
ملنا اونھین اونسے جو فلان ابن فلان ہے
نیت قطعۂ تہنیت خان زمان ہے
گر رحم مین بیگم کے سنے نطفہ خان ہے
پھر کوئی نہ پوچھے میان مسکین کہان ہے
ہون دو روپے اوسکے جو کوئی مثنوی خوان ہے
یک کاسۂ دال عدس و جو کی دو نان ہے
شب خرچ لگے گھر کا اگر ہندسہ دان ہے
لڑکونکو شرارت سے سدا اخفار نہان ہے
دیوالی کو لے ہاتھ تعاقب مین دوان ہے
آرام جو چاہے وہ کرے وقت کہان ہے
ہر صفحۂ کاغذ یہ قلم اشک فشان ہے
خوبی مین خطاب جسکا بہ از خط بتان ہے
آفاق مین ان چیزونکی اب قدر کہان ہے
خطاط کی اوتنی ہی رہی قدر کہان ہے
یاقوت پکارے جو لکھا قرآن ہے
بیٹھے ہوئے وہان میر علی چوک جہان ہے
چھٹتی ہے تو شعرا کی وہ مطعون زبان ہے

تنہا وہی نہ دہر سے عالم خراب ہے
خست سے اکثروں نے اوٹھایا ہی ننگ عار

ہینگے چنانچہ ایک ہمارے بھی مہربان
پاوے سزا جو اونکا کوئی نام لے نہار

نوکر ہیں سو روپیہ کے دیانت کی راہ سے
گھوڑا رکھیں ہیں ایک سو اتنا خراب و خوار

نہ دانہ و نہ کاہ و نہ تیمار نہ سئیس
رکھتا ہو جیسے اسپ گلی طفل شیر خوار

ناطاقتی کا اوسکے کہاں تک کروں بیان
فاقوں کا اوسکے اب میں کہاں تک کروں شمار

مانند نقش نعل زمین سے بجز فنا
ہرگز نہ اوٹھ سکے وہ اگر بیٹھے ایکبار

اس مرتبہ کو بھوک سے پہونچا ہی اوسکا حال
کرتا ہے راکب اوسکا جو بازار میں گذار

قصاب پوچھتا ہے مجھے کب کروگے یاد
امیدوار ہم بھی ہیں کہتے ہیں یوں چمار

جس دن سے اس قصائی کی کھونٹی بندھا وہ
گذرے ہے اس نمط اوسے ہر لیل و ہر نہار

ہر رات اختروں کے تئیں دانہ بوجھکر
دیکھے ہے آسمان کی طرف ہو کے بیقرار

تنکا اگر پڑا کہیں دیکھے ہے گھانس کا
چوکی کو آنکھ موند کے دیتا ہے وہ پسار

خطِ شعاع کو وہ سمجھ دستۂ گیاہ
ہر دم زمین پہ آپ کو پٹکے ہے بار بار

پیدا ہوئی ہے تسپہ اگن باد اسقدر
ہرگز دریغ اوسکو تو مت جان زینہار

گذرے وہ جسطرف سے کبھو اوسطرف نسیم
باد سموم ہووے وہیں گر کرے گذار

دیکھے ہے جب وہ توبڑہ و تھانکی طرف
کھودے ہے اپنے سم سی کنوئیں تا بہ بین بار بار

فاقوں سے ہنہنانے کی طاقت نہیں رہی
گھوڑیکو دیکھتا ہے تو پادے ہے بار بار

ہے اسقدر ضعیف کہ اوڑ جای باد سے
میخیں گر اوسکے تھان کی ہو وین نہ استوار

نہ استخوان نہ گوشت نہ کچھہ اوسکے پیٹ میں
دھونکے ہے دم کو اپنی کہ جوں کھال کو لوہار

سمجھا نہ جاے یہ کہ وہ ابلق ہے یا سرنگ
خارشت سے زبسکہ ہے مجروح بیشمار

دہلی تک آن پہونچا تھا جس دن کہ مرہٹہ
مجھسے کہا نقیب نے آکر ہے وقت کار

مدت سے کوڑیونکو اوڑایا ہے گھر مین بیٹھ
ہوکر سوار اب کرو میدان مین کارزار

ناچار ہوکے تب تو بندھایا مین اوسپہ زین
ہتیار باندھ کر مین ہوا جاکے پھر سوار

جس شکل سے سوار تھا اوس دن کیا کہون
دشمن کو بھی خدا نکرے یون ذلیل و خوار

جاتا تھا دو نوہاتہ مین پکڑی تھا منہ مین باگ
تک تک سے پاشنہ کی میرے پاون تھی فگار

آگے سے توبڑہ اوسے دکھلائے تھا سئیس
پیچھے نقیب ہانکے تھا لاٹھی سے مار مار

ہرگز وہ اسطرح بھی نہ لاتا تھا رو براہ
ہلتا تھا نہ زمین سے مانند کوہسار

اس مضحکہ کو دیکھ ہوئے جمع خاص و عام
اکثر مدبر و نحین سے کہتے تھے یون پکار

ٹیپے لگا کوئی کہ ہو دے یہ روان
یا باد بان باندھ یون سکے دو ڈہسیار

مین کیا کہون غرض کہ ہر اک اوسکی شکل دیکھ
تیغ زبان سے کاٹ کے کرتا تھا گل نثار

کہتا تھا کوئی ہے نر کو ہے نہین یہ اسپ
کہتا تھا کوئی ہیگا ولایت کا یہ حمار

کہتا تھا کوئی مجھسے ہوا تجھسے کیا گناہ
کتوال نے گدھے پہ تجھے کیون کیا سوار

کہنے لگا پھر آگے اوس اجماع مین کوئی شخص
مرکب نہ یہ گدھا نہ یہ راکب گناہ گار

سمجھون ہو نہین تو یہ کہ سپاہی کے بھیس مین
ڈاین چلے ہے سیر کو ہو جیسے غ پر سوار

اس مخمصہ مین تھا ہی کہ ناگاہ ایک نہ
فتنہ کو آسمان نے کیا مجھسے پھر دو چار

دہوبی کمہار کے گدھے اوسدن سے ہو تھے گم
اس ماجرے کو سن کیا دو نون نے وہان گذار

ہر ایک نے اوسکو اپنے گدھے کا خیال کر
پکڑے تھا دہوبی کان تو کھینچے تھا دم کمہار

دریاے کشمکش ہوا اوس آن موج زن
تھا عنقریب ڈوبے خفت سی ایکبار

بد بیشی اوسکی دیکھ کے کر خرس کا خیال
لڑکے بھی وہان تھے جمع تماشہ کو بے شمار

حرف زبان کلک من از کثرت جلای
نحویست هر ورق چو بر آئینه جوهر است

هر گه رسد چو شاهد معنی بخاطرم
می‌بینمش که جامهٔ احرام در بر است

چشم اگر به سبزهٔ خط بتان فتد
بی آهوی حرم بنظر خوک نشتر است

بازوی شاهباز خیالم که در هواست
بر مرغ رو بقبله نشین سایه گستر است

از استماع نظم کلامم درین مقام
هر زند جبه در بر و عمامه بر سر است

زاهد خیانست تشنهٔ حرفم بقبول کس
چون گوش روزه دار بر الله اکبر است

چون محتسب سوار شود در رکاب او
سنگی برای شیشه بدست قلندر است

شادی غرهٔ رمضان زیر آسمان
نزد مغان ز غرهٔ شوال خوشتر است

بینی بزیر ابروی پیوستهٔ بتان
در چشم خلق جلوهٔ محراب و منبر است

تا بشنود بمدرسه بانگ و صلوة را
شد در پی معالجه گر برهمن کر است

خواهان سبحه بسکه بود خلق دانه اش
از دُر شاهوار به قیمت گران تر است

در فکر بوریاست گدا از پی نماز
مصروف بر عمارت مسجد تونگر است

دیدیم تازه مسجد نوراستی کز و
در اقتباس نور مه و مهر اختر است

آبی که زیخت سنگ بصیر آن مکان
پیداست از صفاش که او آب گوهر است

هر سنگ او ز عکس کواکب بوقت شب
در چشم روزگار تر از صبح بهتر است

یارب چه مسجدیست که گرد حریم او
ارواح اولیای مکمل کبوتر است

قربان روا مسیح بمعمار آن بناست
دل ها فضای او که چنین روح پرور است

آید صدا ز گنبدش از جنبش نسیم
بنگر که شان رفعتم از عرش برتر است

دل در تعجب است که گلدستهای او
هم در بهار و هم به خزان تازه و تر است

| | |
|---|---|
| واعظ چه داعظمت که تاثیر حرف او | سدره صعوبت فرداے محشر است |
| لاریب ہیچ خانه بود خانۂ خدا | کانجا گدا و شاه بیک سجده همسر است |
| هرکس درآن مقام دو رکعت نماز خواند | فردا باد ثواب دو صد حج اکبر است |
| هرگه دو کعبه گشت کنند و کدام سو | زین وجه مرغ قبله نما سخت مضطر است |
| سودا اگر کسے بقسم گوید این سخن | در رتبه آن سگان زحرم پایه کمتر است |
| شخصے که واقف است زشان بزرگیش | او رکے از زبان کس این حرف باور است |
| بودم درین خیال درانجا که طاهرا | با کعبه این رواق مقدس برابر است |
| ناگه بسجده از پئے تاریخ حاجیے | سر را نهاد و گفت که از کعبه بهتر است |

## تمت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مثنوی اول در قصه عشق پسر شیشه گر بزرگر پسر بطور ساقی نامه و دیگر حکایت شیخ و دعا پادشاه

| | |
|---|---|
| میرا دل نام پر اوسکے ہے شیدا | کیا ہے جنّے حسن وعشق پیدا |
| وہی ہے آب ورنگ اپنے چمن کا | وہی معنی ہے طوطی کے سخن کا |
| چمن مین ذکر سے اوسکے ہے تفریح | گلون کو دانۂ شبنم ہے تسبیح |
| یہ جلوہ حسن کا ہے گل مین اوس سے | اثر ہے نالۂ بلبل مین اوس سے |
| دلونکا عاشقون کے محرم راز | ادا و ناز کا خوبان کے دمساز |
| کہین نور چراغ خانہ ہے وہ | کہین سوز دل پروانہ ہے وہ |
| کسو کے دلمین پاتا ہون اوسے درد | کسی سینے مین تاثیر دم سرد |

تیری حمد اے چمن آرا کہاں ہو
اگر چون سرو سرتاپا زبان ہو ٭

ثنا سننے کو تیری گل ہوا گوش
دہن مین سو زبان غنچہ کی خاموش

جہان اس باغ مین آب روان ہے
تو موج اوسکی تیری رطب اللسان ہے

ثمر جب سے دیا تین شاخ کے ہات
زبان ہے شکر کی خاطر ہر ایک بات

چمن کو دیکھ مرغان خوش آہنگ
کرین ہین وصف تیرا سب بہر رنگ

بھنور تک دیکھ تجھ صنعت گری کو
نظر کر نسترن اور جعفری کو ٭

سدا پھر پھر کے ہر ایک پھول کے گرد
کیا کرتا ہے تیرے نام کا ورد

تیرے بار کرم سے شاخ ہے خم
بھرے ہے بلبل بستان تیرا دم

چراغ شام کو ہر شب تیری لو ٭
نسیم صبح تیرے تگ و دو

نہ تنہا خلق کی نسرین و سنبل
بنائی خلقت انسان بہ از گل ٭

بتان کا حسن ہے تیرا ثنا گو ٭
خط پشت لب اونکا اور ابرو ٭

رباعی مدح کی تیری ہے اے پاک
سمجھتا ہے اسی عارف کا ادراک

عطا کی جیسے مشت خاک کو جان
فراوان ہے دم آب و لب نان

رکھے ہے کام مین جب تک زبان تر
نمک کا ہے چکھاوے گا شکر ٭

براے پوشش تن بھی بہر حال
کبھو کمل اوڑھاتا ہے کبھو شال

ہمارے واسطے اے رب معبود ٭
کرم باباپ سے تیرا ہے افزود

تیرے احسان بیان کیا ہمسے ہووین
ہے بیدار تو بندے جو سووین

رکھے ہے گرم جب ہو موسم برد
پڑے گرمی تو دے ہے گوشہ سرد

رکھے ہے تجھسے شیخ و برہمن راہ
تیری کیا ذات ہے اللہ اللہ

در نعت سید المرسلین صلعم

محمد باعث ایجاد افلاک ٭ محمد علت غائی افلاک
محمد کنت کنزاً کی گواہی ٭ محمد عالم علم الٰہی
محمد ہی نہ تنہا عالم غیب ٭ محمد راز دار حق ہے لاریب

کرے جو ہمسری اوس سے کسے تاب | کہ نبیوں سے ہین بہتر اوسکے اصحاب
کوئی صدق و عدالت علم مین طاق | کوئی علم و سخا مین شہرہ آفاق
غرض طاقت کسے وصف و ثنا کی | سوا اوسکے رسول مجتبے کی
نہوگا نہ ہوا ہے مصطفے سا | وصی جس کا علی مرتضے سا

## درمناقب حضرت امیرالمومنین حیدر کرار

علی برحق امام رہنما ہے | علی ہے جانشین مصطفے ہے
علی ہی شہسوار راہ دین ہے | علی ہمسر نبوت کا نگین ہے
کرون کیا مرتضے کی اوسکی تقریر | کہ تابع جسکے مرضی کی ہے تقدیر
علی ہے دین کے ارکانون کی قوت | علی ہے زور بازوے نبوت
علی کی ذات ہے اللہ کا ہات | ید اللہ نام پانیسے ہے اثبات
علی برحق نمونہ بے نمون ہے | علی کے آگے دو جگ سرنگون ہے
اطاعت سب پر اوس بندے کی آئی | کہ جس بندے مین جھمکی ہے خدائی
یہ نسبت امر اوسکا امر رب سے | رکھے جون ایک سخن نکلے دو لب سے
پیمبر سے اوسکو ہمسری ہے | دو عالم سے اوسکو برتری ہے
زبس حق کے آگے انکا پایہ ہے ایک | جہان بیٹھین یہ دو وہان سایہ ہے ایک
کشندہ عمرو ابن عبدود کا ہے وہ | کنندہ قلعہ خیبر کا ہے وہ
کیا اژدر کو اون نے چیر کر دو | کہین ہین حیدر کرار جسکو
جہان میدان ہو وہان شاہ مردان | جہان بیٹھے ہو وہان وہ شیر یزدان
جوان ہمت جوان بازو جوان مرد | دل اشکستہ کا چسپندہ درد

## در فصل موسم بہار

جھکا دے منھہ مین ساقی شیشۂ مے
مغنی پھونک دے بہر خدا نے

کہ آپہونچا ہے وقت بادہ نوشی
نہین مطرب یہ ہنگام خموشی ٭

خروش و جوش مرغان چمن کا
ہوا ہے پنبہ کیا تیرے دہن کا

اوٹھاکر جلد رکھہ کاندہے پہ طنبور
صدا اپنی سے دے تین انکو سپیدو

تیرا گانا وہ پی کر ساغر مُل ٭
کہ ہووے سرمۂ آواز بلبل

جو بولے محتسب منھہ توڑ او سکا ٭
جو ملّا کچھہ کہے سر پھوڑ او سکا ٭

سخن اسوقت انکا بے محل ہے
بہار اب جو کہے او سیر عمل ہے

کہے ہے دیکھہ کر ابر اس ہوا کو ٭
جواب مے کشان مین دون خدا کو

کریم اپنے کو مین کرلون گا راضی
دہن سے شیشہ کے کورنش قاضی

سُنے ہے ساقیا ٹک آن کر یہان
میری آنکھون سے کر سیر گلستان

رکھے ہے دست قندق بند کا رنگ
چمن مین اندنون ہر شاخ اورنگ

یہ مستی کو گھٹا کے ٹک نظر کر
یہ آتی ہے پری د وش ہوا پر

زبس باد بہاری مین نشا ہے
پڑا کیا بیخبر تاک انیڈتا ہے

گُل مخمل پہ بیداری ہے نایاب
جہان دیکھو تو ہے آلودۂ خواب

کھلے واؤدی کے غنچہ چمن مین ٭
تو کف لائے ہین مستی سے دہن مین

اوٹھا سکتے نہین سر ہے یہ بیہس
جھکی ہی جائے ہے کچھہ چشم نرگس

قبا گل پھاڑتی ہے ہوکے سرشار
رہی ہے لیٹی یہان سوسن کی دستار

جھکا دیتا نہین بار ثمر شاخ
نشہ سے جھوم جھوم آئی ہے ہر شاخ

ہوا سے شاخ گل یون جھومتی ہے
کہ آکر دہ لب جو چومتی ہے ٭٭

غنیمت جان لے ظالم تو یہ دم
کہ عرصہ اس ہوا کا ہی نپٹ کم

نہین رکھتا چراغ عیش بنیاد
نظر آتا ہے زیر دامن باد

خوشی کا جھلکے ہی جس بادہ مین رنگ
سدا آئینا ہی اوسکا مورد سنگ

سخن میرے کو گوش اپنے مین دے راہ
ابھی اس صفحہ کی خوبی پہ ناگاہ

جو کرتا ہی تلون دہر کا گل
کہان ساغر کدھر شیشہ کجا مل

خدا جانے زمانے کا ہو کیا طور
ہوا ہے آن مین کچھ اور سے اور

نہ پھر بلبل ہی نہ گل ہے نہ یہ باغ
لبون پر ہے فغان اور دلپہ ہے داغ

روا مت رکھہ تو میری تشنہ کامی
قسم مجھکو یہ مولانا سے جامی

قسم ہے تجھکو اپنے زلف و رو کی
قسم ہے تجھکو گل کی رنگ و بو کی

تجھے اپنے دہان تنگ کی سون
تجھے غنچے کی آب و رنگ کی سون

تجھے اپنی ملاحت کی قسم ہے
مرے دل کی جراحت کی قسم ہے

تجھے جھوٹی قسم اپنے کی سوگند
نکرنے دمبدم اپنے کی سوگند

تجھے ہے اپنی بدمستی کی سوگند
تجھے اپنی زبردستی کی سوگند

تجھے شیشہ ڈھلکنے کی قسم ہے
تجھے ساغر چھلکنے کی قسم ہے

تجھے ہر بار کی رنجش کی سوگند
مرے ہر دم کی آمیزش کی سوگند

قسم ہے نالہ دنے کی تجھے یار
قسم ہے نشہ رمی کی تجھے یار

قسم ہے تجھکو میری چشم تر کی
قسم ہے میری آہ بے اثر کی

قسم ہے میری فریاد و فغان کی
قسم ہے عندلیب بوستان کی

تجھے سوگند بسمل کی طپش کی
تجھے سوگند اس دل کی خلش کی

موذن کی صدا سننے سے رکھہ ذوق — کرے ہے وہ لحن داؤدی کے افوق

رکھے گا تو سخن میرا جو منظور — پیے گا جام شربت از کف حور

اگر یہ بات میری تین نمانے — کرے گا یاد کہتا تھا فلانے

غرض اسکی کہان تک کیجیے شرح — کیا ہے ہمسفر سودا کو ہر طرح

نہین یہ بات خالی از کرامات — لیا ایسے کو ہمرہ کرکے وہ بات

پھر اوسکے بعد سامان سفر کر — کیا دونون نے ملکر قصد ادھر

یہ فرمایا کہ مرکب پر کرو زین — کرے ہے وقت سحر لیجیے رہ دین

جو اسباب سفر ہے کرکے طیار — اوسے ڈالو بہ پشت باربردار

کہا سودا سے ہم تم مین ہے یاری — کرین مرکب بہ پیش وپس سواری

وہ بولا یون سواری کا مری فکر — نہ کیجیے آپ حضرت اسکا کیا ذکر

چلا گو پاؤن مین بہر زیارت — حرم کو سر سے چلنا ہے سعادت

بہت فرما رہے اوسکو بتکرار — نمانا اون نے جب تب ہو کے ناچار

سوار اپنے ہوے مرکب پہ یہ جب — مریدان کے ہوے گرد آنکے سب

اوٹھا ہر یک کے عہدے کو ہوے ساتھہ — عصا کوئی کوئی لے مورچھل ہاتھہ

کوئی لے پیکدان اور کوئی رومال — کوئی حضرت کے آگے کوئی دنبال

مصلا کوئی سر پر رکھہ کے اوسدم — چلا صلوات پڑھتا شاد وخورم

بوضع خویش اوس مجمع کے اندر — برہنہ پا و سر سودا قلندر

غرض دو چار کین تھین منزلین طے — کہ شیطان نے کیے قزاق در پے

رہی جب پانچوین منزل کئی کوس — وہ پونہچے کرتے حضرت کے قدمبوس

چلوگے گھر کو تم اپنے کس اسلوب ۔۔۔ ہے اس سے قصد اودھر کا کہین خوب

کہا حضرت نے سنکر تم ہو گمراہ ۔۔۔ نہین مسلہ مسائل سے کچھہ آگاہ

حرم کا فرض ہی مقدور پر موقوف ۔۔۔ گیا یان مال آگے جان کا خوف

مرید از بس تھے گھر چلنے کے مائل ۔۔۔ کہا سودا سے باہم ہوکے یکدل

سخن حضرت ہمارے کا ہے معقول ۔۔۔ یہین سے حج اونھون کا ہوگا مقبول

کہا سودا نے سنکر تم ہو مختار ۔۔۔ سخن میرا نہ خاطر پر کرو بار

غرض جب بات پھرنے ہی پہ ٹھہری ۔۔۔ نماز ظہر پڑھہ وقت سپہری

ہوے تھے صبح جس منزل سے راہی ۔۔۔ پھر آئے شام وان ہوکر تباہی

گئی کچھہ شب تو فرمایا کہ احباب ۔۔۔ میسر تو نہووے گا خور و خواب

کہا سودا سے قصہ ناگہانی ۔۔۔ کہے جو وہ سنین اوسکی زبانی

کہا سودا نے حضرت کو تو ہی خبط ۔۔۔ مجھے قصہ کہانی سے ہی کیا ربط

کہون اک شہر کی مین واردات اب ۔۔۔ جو گوش ہوش سے اپنے سنین سب

## حکایت پسر شیشہ گر کہ در حلب بود از سبب قضا و قدر او بر پسر زرگر عاشق و فریفتہ گردید

الا اے ساقی میخانۂ عشق ۔۔۔ چھکا دے گر مجھے پیمانۂ عشق

مئی الفت کا پیارے شیشہ لیکر ۔۔۔ لبالب ساغر زرین کو تو بھر

مجھے اوس مے کے تو دو چار دے جام ۔۔۔ سخن کو عشق کے مین دون سرانجام

حلب مین تھا پسر اک شیشہ گر کا ۔۔۔ نہایت لاڈلا مادر پدر کا

پدر کا وہ دل و جان و جگر تھا ۔۔۔ پدر عاشق وہ معشوق پدر تھا

بنایا حق نے سب سے دور اوسکو ۔۔۔ پری پونہچے نہ ہرگز حور اوسکو

کوئی بولا کہ سایہ ہے پری کا / عمل ہے اسپہ یا جادوگری کا

کوئی بولا کہ یہ وہم غلط ہے / پری کی آپ ہی تو یہ نمط ہے

بنایا حق نے اسکو حور پیکر / ہوا اسکا چاہیے سایا پری پر

بھرا ہے اسکی آنکھون مین وہ جادو / دیوانہ ہووے ساحر دیکھ جسکو

لگا اونمین سے کہنے ایک ذی فہم / کہ گذرے ہے مرے دل مین تو یون وہم

یہ لڑکا تھا تو شمع بزم افروز / کیا پیدا دل پروانہ کا سوز

بقدر فہم ہر کس یک گمان تھا / سخن ہر یک طرح کا درمیان تھا

اوسے تو چڑھ رہی تھی عشق کی تب / پڑا اوسکے تھا وہ کیا روز کیا شب

نگہ پڑتی جب اوس کے پیرہن پر / نظر آوے تھا خاکستر وہ تن پر

نکرتی تھی اوسے تدبیر کچھ سود / بدن پر سوتھے یون آتش پہ جون دود

پر آخر سایا او سب نے ٹھانا / کوئی مُلا کوئی لایا سیانا

کسو نے اوسپہ جب کچھ پڑھکے پھونکا / او تھا اوس آگ سے دونا بھبھوکا

## بسبب جوش عشق بیقرار شدن پسر شیشہ گر بجانب صحرا رفتن از خانمان آوارہ شدن واگاہ شدن پدر و تجسس کردن

پہونچ ساقی تو لیکر بادۂ درد / کہ ہو راز دل عشاق بے پرد

مجھے اوس مے سے کر جون شب ستیہ / سخن آوارگی سے بولون یکدست

نکرتی تھی اوسے تفتیش کچھ سود / ہوئی یان تک یہ حالت اوسپہ افزود

کہ یک شب پھاڑ کر اپنا گریبان / برنگ گل وہ گلرو تا بدامان

چلا اس طرح گھر سے بے سر و پا / کہ جاتا ہون کدھر جا کر رون کیا

جہان سے واسطے تو جاتے پہنچ اب — پدر تیرا پڑا ہے جان بر لب

کسی نے تجھکو جانے مین نہ ٹوکا — نکلتے چاند بدلی سے نہ روکا

غرض جون رعد نالان اوسکی تھی لان — دُرافشان چشم ہے جون ابر نیسان

جو ہمسایہ تھے اوسکے ہمدم و یار — ہوے اس ماجرے سے سب خبردار

کہا ڈیوڑھی پہ یون ہر ایک نے آ — کہ نادر جزع سے اب فائدہ کیا

خدا کے واسطے ٹک دلکو دے صبر — جدائی اوسکی ہم پر بھی تو ہے جبر

کرے گا جستجو ہم مین سے ہر یک — لے آوینگے اوسے ہر طرح تجھ تک

اسی ہی گفتگو مین تھے وہ باہم — کہ اگر ہوش مین با چشم پرنم

پدر اوس کا لگا کہنے کہ یارو — مجھے بھی ساتھ تم بہر خدا لو

کہا اون سبنے بہتر اس سے کیا ہے — ہمارا بھی یہی کچھ مدعا ہے

غرض ساتھ اوسکے سب بھرتے دم سرد — چلے روتے وہ جو تھے صاحب درد

لگے کوچون مین کرنے گشت ہر سو — پھرے ہے جسطرح آب چکا بو

نہ تھا غیر از تلاش اونکی اونھین کام — نہ دن کو چین ہے نہ شبکو آرام

لگا پوجب ہوئی زائد زحد دور — تھکے ڈھونڈ اوسکو سب نزدیک اور دور

لگی جانے ہوئی جب صورت یاس — منجم کے وہ اور رمال کے پاس

اونھون نے چند مدت یون بسر کی — سکونت چھوڑ دی دن رات گھر کی

کٹے رمال کے یان دنکو اوقات — منجم کے پڑے رہتے تھے گھر رات

اونھون کو ایک دن رحم انپہ آیا — عمل سے اپنے ان کو یون بتایا

منو تم زندگی سے اوسکی مایوس — طرف مشرق کے یانسے ہے وہ سو کوس

کبھو آتش سے جون دہکے ہے جنگل — کبھو اس طرح جون برسے ہے بادل

کہین نظرون مین تھے وان وہ شبنم — کہین تھے یک جگہ خورشید و انجم

گہے وان سوز تھا اور گاہ وان ساز — گہے رونے کی گہ ہنسنے کی آواز

ہوا کا نام اوس جا تھا نہ سنسار — مگر تھی اوس جگہ اژدر کی پھنکار

نظر آتا کبھو اونکو جو وہ دشت — تو جھجکتے دیکھ مجذوم جہان گشت

بیان کیا کیجے یہ انسان تھے یا جن — کہ ایسی جا نہ سمجھے رات اور دن

پڑے پھرتے تھے وان لیتے ہوئے پے — کرین دریافت یہ تا وہ کدھر ہے

کہ ناگہ یک نسیم آئی اودھر سے — جہان بیٹھا تھا وہ آوارہ گھر سے

گئی یوسف کی جب یعقوب تک بو — پدر نے ڈھونڈ کر پایا پسر کو

نظر آیا اوسے یون اوسکا دلبند — کہ اوسمین وحشت اوس صحرا سے دہ چند

دل اوسکا وان نہ تھا خوف و خطر مین — وہ صحرا بلکہ تھا اوس سے حذر مین

بہے تھا گرم یہ آنکھون سے خوناب — کہ تھا گرد اوسکے ایک آتش کا گرداب

جمی تھی چہرے اوسکے پر زبس گرد — کرے پاک اوسکو ایسا کون تھا مرد

وہ آنکھین جسپہ جی دیتا تھا عالم — نہ تھین کچھ خستہ دیوار سے کم

پڑے تلوون مین خار دشت سے چھید — قدم تک موسے سر تھے صورت بید

جب اس صورت سے پایا وان یہ مہوش — پدر تو دیکھتے ہی کر گیا غش

جو اوسکے اور تھے وان ہمدم و یار — لگے کہنے وہ یون با چشم خونبار

یہ تیرا حال کیا ہے اے فلانی — نہ تو نے قدر حسن اپنے کی جانی

نظر بھر دیکھ تو حال پدر کو — خدا کے واسطے چل پاس گھر کو

## ظاہر شدن عشق او بر ہمگنان و بیرون رفتن از خانہ بطرف زرگر پسر

پلا ساقی شیشہ اب آتش آمیز — مجھے جلدی پیالا لاکر کے لبریز
مجھی کو اوس کے ہے پینے کا یارا — کھنچی ہووے جو آتش پر دوبارا
جب آیا تنگ وہ گھبرا کے اک روز — چلا پھر گھر سے بھرتا آہ پرسوز
ہے چلا ساتھ اوسکے سب روتے ہوے زار — کہ جون شبنم سے ٹپکین گرد گل خار
اور اوسکے والدین اون سب مین غمناک — برہنہ پا سرون پر ڈالتے خاک
ہوا جس وقت یہ احوال طاری — در و دیوار سے تھی آہ و زاری
ہر ایک اس واردات اوپر نظر کر — کف افسوس ملتا آہ بھر کر
کسے تھا یہ سخن با چشم پر نم — اس آہو نے کیا بستی سے پھر رم
کوئی تھا دیکھ اس صورت کو گریان — کوئی انگشت حسرت زیر دندان
غرض اوس دن تو ملکر مرد اور زن — لے آئے گھر اوسے با حیلہ و فن
پر آخر آخر اوس کا یہ ہوا حال — کہ جس کوچے مین وہ اطفال نابال
سحر سے شام تک مچیتا تھا یہ رنگ — تن نازک تھا اوس کا مورد سنگ
سراپا سے وہ جب ہوتا تھا مجروح — اوسے ہوتی تھی اوس دم فرحت روح
گذر اوس کا کبھو جنگل کبھو شہر — دل اوسکے آگئی جس طرح کی لہر
یہ شب بستی مین گر رہنے کا ٹھاٹ — کسی کے در کسی بقال کے ہاٹ
اگر جنگل مین رہجاتا کسی رات — درختون مین کہین کٹ جاتی اوقات
نہ بیم گرگ اوسے نہ خطرۂ شیر — ہوا تھا زندگانی سے زبس سیر
جو دیکھی والدین اوسکے نے یہ شکل — حرام اون پر ہوا کیا شرب کیا اکل

کہ جسکو پی کے ہون مین مست وشرسار
کرون پھر وصل سے دونون کی گفتار

ملاقات اس طرح دون یکدگر مین
کہ آئینہ ہو جون سونے کے گھر مین

تجھے بھی ہے کہین الفت تو آ دیکھ
یہ تخم عشق کی نشو و نما دیکھ

محبت کا کھلا ہے آخر شش باغ
ہوا گل سے جگر لالہ کا یون داغ

کہ جیسے آگ لگ کر یک شرر سے
جلے ہے دوسرا گھر ایک گھر سے

نہ حاصل عشق کی دولت ہو بے رنج
کہ ہے مارِ سیہ کے سامنے گنج

جب اون نے یہ بلا سر اپنے پر لی
دلِ زرگر پسر مین تب جگہ کی

کرشمہ تھا یہ الفت کے اثر کا
کہ دل پگھلا دیا زرگر پسر کا

گداز ایسا ہوا دل کھا تب و تاب
کٹھالی مین طلا جیسے کہ ہو آب

نہ دنکو چین اسے نی شب کو آرام
نہ تھا جز نالہ و فریاد کچھ کام

اسی حالت مین یہ اک دن گیا سو
بخواب آیا نظر وہ آئینہ رو

کہ یون کہتا ہے وہ اس سے بصد درد
دل گرم اپنے سے بھر کر دم سرد

محبت کا مری تجھ مین اثر ہے
تجھے کچھ حال سے میرے خبر ہے

سخن میرا یہ شکوہ سے نہین ہے
کہ دور اس امر سے شکوہ کہین ہے

کرے گو شمع داغ اوسکا سراپا
پتنگے کو شکایت کی نہین جا

جو ہو مہ سے جگر ٹکڑے کتان کا
اوسے شکوہ نہین اپنے زیان کا

ہوا ہے یہ گلستان جیسے ایجاد
ترانہ گل کو ہے بلبل کی فریاد

وہی اے دوست میرا مدعا ہو
مرے حق مین جو کچھ تیری رضا ہو

مرے زنجیر پا مین جو کڑے ہے
محبت ہی نے تیری یہ گھڑے ہے

در بیان دعا پیش شاہ عالم بادشاہ ظل اللہ و نواب وزیر الممالک آصف الدولہ بہادر

محبت کا جہان سرسبز ہو کل
سن و تو کے ثمر کو کیا ہو وان دخل

دیا حق نے جو کام اونکا سر انجام
اور آپس کے سخن پونہچے باتمام

ملے باہم گلے بعد اوسکے رو کر
ہے دو بحر آتش ایک ہو کر

غرض دونونکی سن سنکر وہ گفتار
کھڑا ہو اوس جا پر روتے تھے حضار

پڑی کانونمین جب یہ حرف دلکش
کیا بہتون نے سنکر یہ سخن غش

کیا کتنون نے چاک اپنا گریبان
ہوے اکثر بروی خاک غلطان

ہوئی جس طرح کی اوسوقت تاثیر
نہین کی جاتی اوس عالم کی تقریر

کسی سے مینے یہ قصہ سنا تھا
بپرایہ اظہار سے یہ مدعا تھا

طلب مین وہ جوان ایک شیشہ گر کا
ہوا عاشق جو اک زرگر پسر کا

رہا از بسکہ عشق اوسکے مین محکم
ہوی یک روح و دو قالب وہ باہم

جو کوئی آپکو اسطرح کھووے
خدا کا وہ خدا تب اوسکا ہووے

ہوا زرگر پسر جون اوسمین موجود
محبت یون ہو تو ہو عبد معبود

محبت حق کی جسمین یون در آئے
کرے ہے بندگی مین وہ خدائی

جو حق کے عشق مین ثابت قدم ہو
مکان دیر بھی اوسکو حرم ہو

جو آگے اوسکے ہو دیوار یا در
نہ سمجھے حق سے خالی ہے ایک گھر

خدا کب عشق کو ایسے کے مانے
جو اوسکو ہر جگہ حاضر نجانے

سنی حضرت نے یارو یہ کہانی
اگر سمجھین زراہ نکتہ دانی

تو لوٹن مین دوڑکر اونکی قدم چوم
وگرنہ یان ارادت اپنی معلوم

مجلا تک سنعتی کے ہوکے درپے
کہو یارو یہ سچ ہے یا غلط ہے

…
آفاق مین یارب
جہان مین آصف الدولہ بہادر
…

خیال اس مثنوی کا مجھکو کب تھا — محرک ہوئیگا اوسکے سبب تھا

رہین وہ شاد یارب صبح و شام — کہ تا نام اوسکا پہونچا تا بانجام

## مثنوی دوم در تعریف شکار کردن نواب آصف الدولہ بہادر

سنو صفحہ پہ آج یون صبحدم — لگا دست سودا مین کہنے قلم

جو اس عہد مین ہند کا ہی وزیر — بہت جوان وہ بہ تدبیر پیر

بہر آصف الدولہ جسکا ہی نام — سلیمان شکوہ و ذوی الاحتشام

جہان تولے وہ اپنی شمشیر کو — تو روباہ سمجھے ہے وہ شیر کو

کیا اون نے ناگہ بہ عزم شکار — قدم رنجہ اپنا سوے کوہسار

گیا اسطرح سی سوی صیدگاہ — چپکا کر بکر صید کی وہ نگاہ

بجز زیر تیغ اوسکے پائی نہ اور — ہرن پاڑہی چیتل چکارے کی ٹھور

تھا پار پائی تو ہرگز بچاو — کیا قصد جسدم سوے نیلگاو

نہ دیکھا جو گاوِ زمین نے پناہ — قدم نیچے اوسکے اپنی پناہ

اگر از نہ تھا وان وگر گردن — چھلین اوسکا کیا سر کے کوئی ہرن

پھر اوس دشت مین جتنی کہ تھی درند — کمند اجل سے کیے پابہ بند

جہان تک تھی روباہ گرگ شغال — شکاری سگ انکی جنھون نہی کھال

سنی جسطرف کو خبر شیر کی — پہونچنے مین ہرگز نہ ہرگز نہ دیر کی

جو کیا ہے وہان شیر تھا شنگرا — تو کھال اوسکی بھی کھینچکر بھس بھرا

ہوی شیر بیشون مین اتنے شکار — کہ باہر پڑے تھے زحد بیشمار

کیا دشت بیشہ جو شیرن سی پاک — پڑی شیر کے مارنے کی یہ دھاک

بیت ہر ایک تازہ مضمون تھی — نئی طرح سے خوب موزون تھی

ہوئی دل مطالعے سے خوشی — آفرین کی ہر ایک جاگہ تھی

خط نہ لکھنے کا جو لکھا تھا گلا — جب پڑھا وہ تو محض تھا بیجا

ہمنے سو طرح مہربان کیا — تسپہ ملنے کا کیون گمان کیا

دیکھیے اسمین کسکی ہے تقصیر — جسکی ثابت ہو کیجیے تحریر

نہین اب خوب زیادہ طول کلام — نہین تک خط کو مین کرون ہون تمام

لکھی زیدانہ اک ذوٹی بات — ہے بکھیڑا اضطرابی اوقات

لیکن اب دل کی بیقراری ہے — وصل کے دنکی انتظاری ہے

اب قدم رنجہ کیجیے جلدی — کہ نہین تاب صبر کی باقی

دل جو مشتاق ہووے ملنے کا — خط کتابت سے اوسکو فائدہ کیا

چاہیے یون کہ خط کو دیکھتی ہی — وہین تشریف لایئے جلدی

حد سے افزون ہے اشتیاق مجھے — نہین اب طاقت فراق مجھے

یہی ہے دل مین آرزو دن رات — کہ سدا ایک جا کٹے اوقات

## مثنوی پنجم در بیان معانی بیت مثنوی مولوی روم

حق تعالے نے ہر صاحب کمال — کی عطا مونہہ مین زبان بہر مقال

مدعا پر وہ مقال اس سے نہین — گفتگو دنیا کی جسمین ہو کہین

یا سخن ایسا کہ جسمین ہووے شر — یوں بچے اپنی جنس کو جس سے ضرر

چاہیے نکلے زبان سے وہ سخن — آفرین جس پر کرے ہر مرد و زن

سنکے عالم جس سے ہووے مستفید — سر بسر ہو فائدہ اوس سے پدید

کھینچ نہ سکے جہان شمشیر و تیغ — اسکو لگا بیٹھے وان بیدریغ
اتنا کم آزار اور ایسا شفیق — اور بھی کوئی ہے کسیکا رفیق
کس مین یہ توفیق ہے کیجو خیال — ہاتھ پکڑ گرتے کو لیوے سنبھال
چوب نہین دلبر خوشخو ہے یہہ — یار ہے یہ قوت بازو ہے یہ
مرتبہ اسکا ہے نہایت بلند — کوچۂ تحقیق ہے ہر بند بند
اس کے گھرانے کو جو ٹک کیجے خیال — چھوٹے بڑے جتنے ہین سب ذی کمال
کوئی تو ہے خامۂ معجز طراز — کوئی ستگر ہے نئے نغمہ ساز
تیر نمط ہے کوئی صاحب ہنر — کوئی ہے نیچا کوئی ہے نیشکر
خود وجو ہون ہمسر تیر و قلم — نام بزرگان یہ بزرگی علم
اوس کے بڑون کی ہے بڑائی قدیم — دال ہین اعجاز عصاے کلیم
ملنے مین انسان کے ہین یہی اثر — یا تو ہو کچھ فائدہ یا ہو ضرر
اوسکے فوائد مین تو نقصان نہین — اور مضرت کا سوا امکان نہین
اہل نظر کی یہ ہدایت پناہ — جادۂ تاریک مین ہے شمع راہ
بیہودہ کج بختی سے وارستہ ہے — راستی اپنی یہ کمربستہ ہے
گو کہ سخنگو نہین یہ راست باز — تسپہ یہ سمجھاوے نشیب و فراز
جو کوئی رکھتا ہے ٹک اک گوش ہوش — اسکو وہ ہرگز نہ کہے گا خموش
قدر خموشان وہی سمجھا ہے یار — تیغ زبان سے جو ہوا دل فگار
ہمسے زبان دانون سے بہتر ہے یہ — بے سخن اللہ سخنور ہے یہ
پاس حقیقت اسے ملحوظ ہے — ہرزہ سخن کہنے سے محفوظ ہے

اسکے کیا کیا کرون مین وصف بیان ۔ خط ہی خوبی مین بہ زخط بتان

نکتہ رس کی نظر مین ہے یہ محال ۔ اسکے لفظون کو پہنچے اوسکے خیال

اس سے ہی گوش کو بھی دلکو سود ۔ معنی مین اوس سے یہ کہین افزود

لعل سفتہ لب و دہن تیرا ۔ در شہوار ہے سخن تیرا

تجھ دہن مین زبان سحر طراز ۔ ناطقہ کی ہے تکیہ گاہ ناز

چاہیے یون کہ طوطی رضوان ۔ ہون زبان پر ترے بلا گردان

تیرے خامے کی کیا کرون مین صریر ۔ بلبل باغ عشق کی ہے سفیر

شعر ناخن بدل ترا بہ جہان ۔ زیادہ ازبیت ابروے خوبان

در د ابیات کا ترے مضمون ۔ جو ہی مصرع سو نالۂ موزون

ہر غزل ہے تری کمال سخن ۔ نمک شوخی غزال سخن

پڑھے ونگل مین جب باعی تو ۔ چوکڑی بھول جائے شاعر کو

ہین جو مصرع ترے مخمس کے ۔ پنجہ زن جیب ناکس و کس کے

نہ بچا تجھسے ای مرے شہباز ۔ مرغ معنی آسمان پرواز

شعر کی بحر مین ترا اوستاد ۔ کشتی ذہن کو ہے بامراد

لیک خدمت مین تیری اتنی عرض ۔ کرنی اس خیر خواہ کو ہے فرض

اوسکو ہر طرح تو غنیمت جان ۔ پھر ملے گا نہ سوز سا انسان

کیسی ہی رام ہون کسیکے ساتھ ۔ تجھی بھڑکے ہوے نہ آوین ہاتھ

یون تو صید آسکے ای کرم گستر ۔ دام الفت سے تیرے جاے کدھر

تجھکو بخشی ہے خلق کی خوبی ۔ حق نے ایسی کی بہ زمحبوبی

رزم اور بزم مین علم ہے تو

صاحب سیف اور قلم ہے تو

لیکن اس نظم سے نہ سمجھیو تو

کچھ صلے سے غرض ہے سودا کو

مہربان رکھتا ہے یہ دل مجبور

دوستی تری منظور

کرچکا مین دعا پہ ختم کلام

تو ار دے اگر وہ چھوٹ جاوے
ڈبے ہی اوس سے جو کوئی ہو مجسم
بنا ہے پاک طینت اس قدر وہ
سبک چلنا کوئی کیا اوسکو تبلاوے
کرین ہین آفرین اوسپر سو کیا ہے
نہ لگوا وے کبھو مستک پہ سیندور
ہوا کیا گر نہین کرتا ہے تزئین
نہووے قد و قامت مین وہ موجود
بھلا اس شان کا ہاتھی کہین ہے
مہاوت دل ہے نالہ بھالہ برد آ
نہ کچھ بیوے کبھو نہ کچھ وہ کھاوے
کوئی ہاتھی کی ہوتی ہے یہ اوقات
غرض ہاتھی خدا دیوے تو ایسا
مچائی جسکی گھڑیالی نے یہ دہوم
کوئی ہاتھی ہے یا آفت وہ چنڈال
کلا وہ کو نہ سمجھو اوسکے گلگون
کہے کون اوسکو بچا فیل کا ہے
پکڑ خرطوم مین اوس وقت زنجیر
جو ہتیائی پر آجاوے وہ خونخوار

کوئی شاعر جو اوسکو باندھ لاوے
کہ اوسکی طبع کو انکس کرے ہم
قدم ہرگز نہ رکھے خاک پر وہ
جہان تک بھیجو کاغذ پر چلا جاوے
گویا وہ اسکی آواز درا ہے
بہت اوسکی بزرگی سے ہی پیو ر
اوسے کہتے ہین اہل طبع رنگین
بلندی عرش سے پر اوسکی افزون
کہ جسپر ہر کوئی ایسا تعین ہے
ہی چرخی نیچش آہ شرربار
نظر بھی اس بزرگی پر نہ آوے
نہین دم مارنے کی اسجگہ بات
نہ فیل راجہ نرپت سنگھ جیسا
کہ لرزے ہے پڑا لے شام تا روم
مہاوت پر کرے آقا کے سرکال
یہ گردن پر ہے اوسکی خلق کا خون
وغا کے روز ٹیکا فیل کا ہے
پیلے ہے فوج پر اپنی ہی پے پیر
ہزاروں نیزے مارین بھالہ بردار

اگر دریافتی برو نشست بس
وگر غافل شدی افسوس افسوس

## مثنوی نہم در ہجو پیشکار فولاد خان کوتوال شاہجہان آباد

سمجھنا فیل اسے دیوانہ پن ہے | کسی مدت کا یہ بام کہن ہے
ستون اسکے تلے یہ پانو ہین چار | ہے دو دانت آگے سو ہین اوجڑوا
جو بیٹھے یہ تو اوٹھنا ہی اسے دوبھر | لگین جب تک نہ اوسکو باج و فرود
اٹھم ہے خاک کا یا راکھہ کا ڈھیر | کہین ہین اسکو ہاتھی ہے یہ اندھیر
ہلاتا یون ہے یہ کانون کو ہر بار | کہ ڈھونکین پنکھے سے کو بلونکا انبار
ہے اتنا چلنے مین تجربہ بدذات | نہین ہاتھی صعوبت کی ہے یہ رات
یہ عالم چلنے مین خرطوم کا ہے | کہ دست کور مین گویا عصا ہے
جو کہیے فیل اسے بہتان ہے یہ | عجائب تودۂ طوفان ہے یہ
خورش کے وقت بولے پیل ہو مین | مجھے سن پھیر پلید ار ودیتے ہین
عماری کسکے گر چلیے کہین کو | جتا دے فیل مرغ اپنے تئین کو
یہ ہے اس مرتبہ بد مین منحوس | سینچر جسکے ہوتا ہے قدمبوس
جسے لا بیٹھہ پر اوسکے بٹھایا | گویا باروت پر دھر کر اوڑایا
گرا جس روز سے یان اوسکا ہونا | کیا حلقے کا سارے ستیاناس
مرے یہ آپ یا کوئی مار جاوے | جہان کے سر سے بوجھہ اور بکھار جاوے
غرض تھا جسجگہ یہ ذکر و اذکار | سنے تھا اوسکو وان اک مرد ہشیار
ہوئی اس ذکر سے یون اسمین تاثیر | کہ اوسکا ہو چلا احوال تغییر
ہوا اسکے سمجھنے کے وہ درپے | کہا اوسنے کہ حضرت خیر تو ہے
لگے کہنے وہ کر میری طرف رو | مگر اب تک نہین سمجھا وے تو
کہ یہ جس پیل کا کرتا ہے مذکور | اسے ہین نفع کیا کیا اوس سے منظور

ٹھگ نہ تنہا چڑھے ہین اوسکی آنٹ
مل رہی ہے اوچکون سے بھی سانٹ

سر پہ یہ دیکھین جسکے اچھی شال
گویا وہ اوسکے باپ کا ہے مال

گشت جب اوسکا پھرتا آتا ہے
یہی نرسنگیا بجاتا ہے

سن لو چور و یہ مختصر قصا
صبح کو بھیج دیجیو حصا

جو نظر باز اوسکا چترا ہے
خوب دیکھو تو جیب کترا ہے

جتنے نوکر ہین اوس کے خدمتگار
فن وزدی مین سب ہین بانی کار

کسو کا گٹھہ کٹی و تیرا ہے
کوئی بھڑوا او چھٹائی گیرا ہے

جس کے گھر بیچ اوسکا آنا جاوے
صاحب خانہ پہ آفت آوے

تا خبردار گھر کا ہو صاحب
جو گھڑے پاندان تک غائب

منگے ازبس یہ ہات کے چالاک
ڈالین ہین اوسکی آنکھون مین بھی خاک

ٹک یہ غافل جو اوسنے ہوتا ہے
تن کے کپڑون کو اپنے روتا ہے

ایک دن اوسنے سب سے طنز کی راہ
کہا تم ہو مرے نیٹ دلخواہ

چیز میری جواب چور اؤ تم
چوک مین بیچنے نجاؤ تم

قیمت اوسکی جو کچھ مشخص ہو
اوتنے کو تم اوسے مجھی کو دو

ایک اون مین سے یہ سخن سنکر
لگا کہنے کہ اس سے کیا بہتر

کیا جب آپ سے تمنے یہ انصاف
مین بھی کرتا ہون عرض کیجیے معاف

آپ کے سر پہ یہ جو پگڑی ہے
دو خریدار اسکے ہین در پے

دس روپے وہ مجھے دلاتے ہین
کہیے اب آپ کیا لگاتے ہین

دوسرے نے کہا کہ مین ہون غلام
نہین ہون جس سے ہووے ایسا کام

بے خطر ڈر سے اب کوئی نہ رہا | اہل مے خانہ مین بھی ہے ہو ہا
نہ عبادت کو جا سکتا ہے شیخ | ڈر یہی چور آ نہ مارے میخ
خلق جب دیکھ کے یہ بیداد | کرتے ہین کو توال سے فریاد
بولی ہے وہ کہ مین بھی ہون ناچار | گرم ہے چوٹٹون کا اب بازار
کرتے ہین مجھسے اب سجا کر ڈھول | میری پگڑی کا مرے سر پہ مول
یار و کچھ چل سکے ہے میرا زور | دیکھو تو ٹک کہان کہان ہے چور
مٹ سکے مجھ غریب سے خلل | ہے امیرونکے گھر مین چور محل
دیکھیے گر بتان کو بھی بخدا | ہاتھہ مین ہے اونھون کے دزد حنا
کسکو یارون مین کسکو دون گالی | چوری کرنے سے کون ہے خالی
چڑھکے جب مفسدون پہ جاتا ہون | وقت پر مین بھی جی چراتا ہون
بچ رہا ہے اب اسطرح کا سانگ | ہے خدا کے بھی گھر مین چوری کی تھانگ
بچ سکے کیونکہ اب کسیکی شئے | ملا مسجد کا صبح خیز یا ہے
کرین انصاف اب جوان و پیر | کیا ہے اسمین بھلا مری تقصیر
رتبہ دزدی کا اسقدر ہے بلند | چرخ کے گھر پہ کہکشان کی کمند
یہ جو سودا بکے ہے لا یعنی | آپ کرتا ہے دزدی معنی

## مثنوی دہم در ہجو موسم گرما

کیون ہوا اسقدر ہے عالم سوز | آتشی رنگ پر ہوا نوروز
ابکی رت سے یہ ہووے ہے معلوم | چمن آرا ہو شب برات کی دھوم
گرم ہے یہ بہار کا موسم | شاخ گل پھلجھڑی سے نہین ہے کم

ہے حرارت گلونکو اب یاتنک
بہین شبنم یہ نکلی ہے چیچک

پانی کو بلبلین پھرین بھٹکی
طفل غنچون کو لگ گئی چیٹکی

شاخ ہر گل کی ہو گئی گاریز
جل گیا آہ سبزۂ نوخیز

یہ نہ لالہ کی پاتی جھڑتی ہے
آگ جامے سے نکلی پڑتی ہے

گیا تالاب مین ہر ایک کنول
کنول کاغذی کیطرح سے جل

جل گئین بیلین رہگیا ہے کاٹھ
روشنی کا ساز البست ہے ٹھاٹھ

خوشے انگور نے کہان پائے
تاک کے یہ چیٹک گئے خاسے

بوند کو دل صدف کا ترسے ہے
ابر نیسان سے آگ برسے ہے

ہے پسینے سے میخورون کا حال
باد گویا ہے آب در غربال

موںہہ کو ساقی کے یون وہ دیکھین ہین
آگ سے جون جلے کو سیکین ہین

ہو وے جس سال یہ بہار کا رنگ
آگے گرمی کے کیا کہون مین ڈھنگ

شفق آفتاب شام و سحر
آگ دیے ہے جہان کو یکسر

سہ کے پرتو کی کیا کرون تقریر
جوش کہا جون اوبل چلے ہے شیر

ہین سیہ چردہ اب جو یہ محبوب
انکی اوقات کا ہے یہ اسلوب

پنکھے ہاتھون مین اور ہونکین ہین
رات دن کویلے سے دھونکین ہین

پنکھے سے تو تسلی اب معلوم
دم عیسے بھی ہو تو ہووے سموم

ہی ہوا سے تنور چرخ یہ گرم
چوپڑے نان مہر ہو گر نرم

ساغر مہر گرم ہے یان تک
شیشۂ آتشی ہوا ہے فلک

رہے تب اور ہوا کی یہ تاثیر
غل دیوانہ ہے قلاوہ شیر

پسو جب کاٹے تب وہ مارے ہات
سر و سینہ کو پیٹے ساری رات

گرمی پڑتی ہے یا خدا کا قہر
کیا کہون تجھسے مین کہ شہر بشہر

بادشاہونکی بادشاہی سے
اگیا بیتال کی دوہائی ہے

بھیک مانگے ہے شہر مین جو فقیر
دمبدم اوسکی ہے یہی تقریر

کوئی بندہ خدا کا ایسا آسے
مجھسے بیکس کی اب لگی کو بجھاسے

ٹھیک ہووے ہی جسگھڑی دوپہر
لگے ہے وٹر دھڑ جلنے دہر

چیلین کیا انڈے چھوڑ بھاگین ہین
پر فرشتون کے جلنے لاگین ہین

مہر ماتھے پہ اپنے پنجہ دھر
کرے ذرات پرجہان کے نظر

غرض ایسی ہی دھوپ پڑتی ہے سخت
جن و انسان و وحش و طیر و درخت

ہاتھ اوٹھا کر کہین ہین شعل جبار
وقنا ربنا عذاب النار

ہووے گرمی سے جبتک حال جہان
سمجھ تو کوئی زندگی کرے سو کہان

سر دخس خانہ پوچھنا ہے خبط
آگ اور پھوس مین ہے کچھ بھی ربط

غیر تہ خانہ جاسے امن نہین
اب کچھہ آرام ہے تو زیر زمین

## مثنوی یازدہم در ہجو موسم سرما

سردی ایکی برس ہے اتنی شدید
صبح نکلے ہے کانپتا خورشید

چرخ کی اطلسی قبا پہ ہمیش
نہین یہ کہکشان ہے دوانہ کیش

جتنا عالم تھا کاشمیر ہوا
بلکہ کہیے کہ زمہریر ہوا

اندنون چرخ پر نہین ہے مہر
گود مین کانگڑی رکھے ہے سپہر

کہر پڑنے کو کہتے ہین سب پاک
ٹھنڈ سے ہی جہان کے دلمین غبار

ڈنکی کٹتی ہے دھوپ مین اوقات
کالے کنبل مین رات کاٹے ہی رات

رعد سردی کے ہاتھ گرم خروش
ابر دوش ہوا پہ بالاپوش

برف نہین پڑتی ہو فلک نداف
بھرے ہے واسطے زمین کے لحاف

شب جو درخشندگی پہ برق آوے
ابر مین یون ٹھٹھر کے رہجاوے

کیا کرون اسکی یارو مین تقریر
جون کسوٹی پہ سونے کی ہو لکیر

ہے گرفتار حال ہی جو شخص
نہین ہل سکتے گرم ہو وہ شخص

گر کسی شخص کو مرض ہے اب
تو وہ جاڑے ہی سے کرے ہی تب

فرط سرما سے دیکھیے جسکو
دست زیر بغل ہے شکل سبو

کرے ہے اندنون جو کوئی بیاہ
ساس سسرے کے آگے رو ہی سیاہ

پڑا اسکڑے ہے نہ کنار نہ بوس
زانو آغوش مین ہین جا کے عروس

عیش کا دلمین کیونکر آئے خیال
ٹھنڈ سے خایہ چڑھ گئی بیتال

سنمونکے گھرونمین آج اور کل
ہین پڑے پردے دیکھے ہی منتقل

پھرتے ہین سمور اور قاقم
ٹھنڈ سے کھینچے ہین ہم سودم

لتپہ جاڑے سے ہی یہ انکا حال
ناک سے چھوٹتا نہین رومال

جھینکنا جاڑے کا جو چھینکین ہین
اک سخن ہے تو لاکھ چھینکین ہین

کوئی اب جا سے ہل نہین سکتا
گھر سے باہر نکل نہین سکتا

پھر جو کوئی ندان نکلے ہے
ٹھنڈ کے مارے جان نکلے ہے

لپٹے رہتے ہین روئی مین مجبور
جسطرح ناشپاتی و انگور

اہل حرفہ کو دیکھیے جو نگاہ
کاروبار انکا ہو گیا ہے تباہ

بولے یہ مینہ نتھا مجھے معلوم — ورنہ لاتا مین ساتھ اے مخدوم

جب نسمجھے یہ اسکے رمز کے تئین — سوجھی یہ بات اسکے تئین جو وہین

جون لگی ہونے قطرہ افشانی — لار کبھی اسکے آگے بارانی

پھر لگا کہنے یہ بھی اپنے نصیب — آوے مدت کے بعد اپنا حبیب

اور مینہ آسمان پر ساوے — بھیجیگا اپنے گھر کو وہ جاوے

یہ تو ساوے غریب کیا جانے — اوس فرزند کو کیون کہ پہچانے

بولے یہ سادگی سے کیا ہے ضرور — بھیجیگا جاؤنگا مین اتنی دور

رکھے خالق سلامت آپکی ذات — نہ کھلے گا تو مین رہونگا رات

یہ سخن جو ہین پونہچا اوسکے کان — لگی اسکی وہین نکلنے جان

سنتے ہی اسکے یون ہوا مضطر — اپنے بیگانے کی رہی نہ خبر

جسکے مونہہ کیطرف کرے تھا نگاہ — یہی کہتا تھا اوس سے بھر کر آہ

کیون میان ابر اسقدر چھایا — حرف رہنے کا درمیان آیا

مضطرب برق سے ہوا یون حال — بادلوں نے جو اسکا تھا احوال

کبھو کہتا تھا یارو نیل جلاو — کبھو کہتا تھا شیخ ڈھونڈھو بناؤ

کبھو بولے تھا دیکھیو ادپر — آوے ہے آسمان کہین سے نظر

گاہ بولے تھا ہو جو مہر پدید — کیسی ہو جا اپنے گھر مین عید

فکر بولا ہے ایک یون فی الفور — کچھ نظر آوے ہے جو تجھے غور

کہا اون نے یہ سچ ہے مری جان — ایسے مین تیری زبان کے قربان

لیک پڑنا ہے جب لگے سینے — تب تو جھنجھلا کے یون لگا کہنے

اہل مطبخ کی جب سنو آواز … کترن آقا کے جو ترطعن پہ پیاز

سفرہ چین دے ہمیشہ یون گالی … مونہہ رکھین چکنا اور شکم خالی

بھڑوا آقا ٹرا نکالا ہے … کلہ پچہ باندہ کا یہ سالا ہے

مجھکو باورچی یون ڈہراتے ہین … رہ ترے آش کیا پکاتے ہین

کیا کہون ہین رکابدار کی بات … اسکی گذرے ہے کسطرح اوقات

نوکری مین نہین کچھ اسکو حصول … کاٹے ہے میرے حق مین نت گل بہول

لیکن اسکی بھی حق بجانب ہے … گر پکانے کو مانگے کچھ وہ شے

اسے ملتا ہے کرنے کو تو کار … ورنہ کا وہ مربہ و آچار

نان باکو جو دیکھون بھر کے نظر … مجھسے کہتا ہے یون وہ گیدی خر

تکی مشرف کے گھر لگاؤن گا … اور پلیتھن ترا نکالون گا

کل کیا ہی چلا جو گھر کو دوست … پیاز کا اوسکے ہاتھہ مین تھا پوست

پوچھا اوس سے یہ بیٹھ کر کے نگاہ … کیا ہی یہ بولا یون وہ بھر کے آہ

کیا بتاؤن مین تجھکو میرے پوت … نادہندونکی بیٹی کی ہے چوت

کیا کہون تجھسے مین غرض ای یار … ویکے خدمت کیا ہے مجھکو خواہ

کبھو حاصل ہوا نہین اکرام … مفت رسوا ہون نزد خاص و عام

کوئی شاعر جو یان گذرتا ہے … میری ہی ہجو وہ بھی کرتا ہے

کون جانے کہ آپ کیسے ہین … جی مرا جانتا ہے جیسے ہین

پیرا ونکا گر آوے وقت طعام … جارے لقمہ کے کھائے وہ دشنام

یونہین اوٹھ جائین اوسکو دیے ستا … مارین نہین چھوٹے ہاتھہ سے گتا

مثنوی سیزدہم در ہجو ضاحک

ہے یہ عجیب و غریب زیر...

ایک فرزند یہ رکھے تھا ادلاغ
سارے گھر کا تھا اسکے چشم و چراغ

اوسنے اک روز یہ حماقت کی
آشنا اپنے کی ضیافت کی

نہ ضیافت کہ جسمین ہو رنگ رس
اک رکابی طعام و دیگر بس

تسپہ یون پیش آیا یہ مردود
یاد آیا اسے چھٹی کا دود

چاہتا تھا کرے یہ اسکون عاق
اور مان کو بھی اسکے دیدے طلاق

بارے لوگون نے آکے سمجھایا
تب یہ جورو کے حق مین فرمایا

پتھر اسکے عوض تو کیون نہ جنی
کاش کمبخت مرتا وان یہ ناشدنی

یارب مجھسے تو لاولد بہتر
میرا بیٹا اور اس قدر ابتر

اسکا دادا بھی گرچہ تھا عیاش
اس سلیقے سے پر کرے تھا معاش

جو کوئی اوسکے گھر مین نوکر تھا
رات کو اوسپہ یہ مقرر تھا

پھرتا وہ ٹکڑے مانگتا گھر گھر
لاتا آقا کے آگے جھولی بھر

اچھے چن چن کے آپ کھاتے تھے
برے تنخواہ مین لگاتے تھے

پیدا جو کر گئے تھے یون اجداد
سو یہ بدبخت دے ہے یون برباد

مین تو آپ ہی کو جانتا تھا فضول
پر یہ مجھسے بھی نکلا نامعقول

گڑے پیسے یہ سب اوڑا دیگا
اینٹون تک بیچ بیچ کھاویگا

اسکے دادے کے باپ کا اک روز
آشنا تھا سو وہ نپٹ دلسوز

لایا کھچڑی پکا شراکت سے
دونون کھانے لگے رفاقت سے

اون نے اک دو لیے نوالے بڑے
جد مرحوم وہین ہوکے کھڑے

لگے کہنے نہین شراکت ٹھیک
میرے سو لقمے اور تیرا ایک

کنکری چھننے پڑے ہے اب گذران / معدہ اسکا ہے مرغ کا سنگدان

سنگریزے تلک نہ اس سے بچے / معدے مین اسکے تو پہاڑ پچے

آدھ سیر آٹے کا خدا سے کفیل / پیٹ اسکا ہے عمر کی زنبیل

گھر مین اب جسکے دیکھہ کھڑکے / دربدر او سکے یہ بیٹھے یون اڑکے

گو رسے پھر جو رستم اوٹھکر آئے / میت اسکی اوٹھاے یا نہ اوٹھا

خوردنی کی ہوس زمین پر پاس / جمع وان کرکے اپنے ہوش و حواس

بیٹھہ مکھی کیطرح پے درپے / دونون ہاتھون سے سر کو پیٹے ہے

آگ لگ کر کسیکے گھر سے دود / ایک ذرہ بھی گر کرے ہے نمود

لوگ تو دوڑے ہین بجھانیکو / دوڑے یہ لے رکابی کھانیکو

ہر کسی بنیے کی دوکان پر جا / اپنی باتون مین اسکو لے ہی لگا

کام پھر وجہ اپنا کر لیوے / کلے بندر کی طرح بھر لیوے

جو چبینا جو اسکے ہاتھہ نہ آے / مقصد اپنی یہ تب یہ آفت لاے

توڑ کھاتا ہے جاکے پاخانے / یہ ہوا سیر اپنی کے داسنے

اس لیے ہجو خلق کرتا ہے / گالیان کھانے تک بھی مرتا ہے

شادی مین گر کسیکے گھر یہ جاے / صاحب خانہ رنڈیان بلواے

کیا طمع اسکی اس گھڑی مین بتاؤن / کھچڑی یہ جاے پیٹ مین ہی لیجاؤن

راگ گر ہو کلانوتون کا دان / اس جگہ گا رہا ہو جیون خان

اور کیھا وج بجاے دیپی داس / سر ون کی بندھہ رہی ہو باہم اس

کیسی ہی دیپی داس پر نی لے / نہ سے آپ یہ سننے دے

وہ جو نوکر کھڑے ہوں جس تس کے — مونہہ کو حیران ہو تکتے ہیں اسکے

دیکھی جب یہ بات کہ چھوڑے — مونہہ کو کھانے سے موڑے

کھانا کھانے میں ایک دن ناگاہ — پڑ گئی اسکی آئینے پہ نگاہ

بولا دیکھ اپنے عکس کو وہ لئیم — کب سے ای کھڑوے قرمساق ندیم

کھا چکا کھانا ست رکابی کھود — چل اور اب یاد یان سے بیٹھی چود

غرض اس طرح کا جو ہووے بخیل — کب زمانہ کرے نہ اسکو ذلیل

ایک تھا اسکا آشنا دل سوز — وارد اسکے یہ گھر ہوا اک روز

ظاہری اسکے گھر تھی کچھ شادی — سر مجلس بلا اوسے جا دی

بیٹھے باہم تھے آشنا تمیز — صاحب خانہ کا ہر ایک عزیز

اور وہاں ہو رہا تھا راگ و رنگ — ناچ ہوتا تھا باجے تھی مردنگ

نہ تھی اسکو کسی سے بات اور چیت — بھوک سے اسکی لگ رہی تھی پیٹ

گاہ چونکے تھا گاہ اونگھے تھا — گاہ مطبخ کی باس سونگھے تھا

اسمین یہ سو گیا تو دیکھا خواب — گویا بیٹھا ہوا ہے بر سر قاب

ناگہ اس قاب پر ایک اور آیا — تب یہ بے اختیار چلایا

حق میں کھانا ہے اور میرا مونہہ — کہہ دی یہ قاب اور تیرا مونہہ

کہکے یہ نیند میں جو مارا ہات — پاس والے کی پگڑی ہات کے ساتھ

اڑ گئی سر سے آگے کیا میں کہوں — تھا یہ نزدیک ہووے کشت و خون

صاحب خانہ درمیان میں آ — پوچھا اس سے تمہیں ہوا ہی کیا

تمنے کیوں اسکے سر پہ ماری دھول — تم پہ شیطان چڑھا پڑھو لاحول

سور ہے کی طرح یہ اسیر آ ہے
کہتے ہے پیلی تلک کھا جا ہے

بھوک کی جھانجھ گر رہی یک بہیر
آوے پھر منڈیون کے سر پر تھر

سیر یون بھی نہو تو جنگل کو
تول لیجا ہے بھوک کے بل کو

کھا چکے کشت جب اوکھاڑ اوکھاڑ
پھر تو نگلے ہے ٹھر و اجھاڑ کی جھاڑ

غرض اس بھوکھ پر کہ نگلے ہے ر و کھ
تس پر اس فکر مین گیا ہے سوکھ

چار کے کاندھے جب یہ جاویگا
توشہ کی روٹی کو بھی کھاوے گا

ایسے بھوکے پہ لعن کیجے مدام
شام سے صبح صبح سے تا شام

## مثنوی چہاردہم در ہجو طفل پتنگ باز

ایک لونڈا پتنگ کا ہے کھلاڑ
دور بین اوسکے گنڈ مرے ہین ہزار

جسکو جانے ہے کچھ ٹکون سالا
اوسکے پیچھے سے آپ پچھالا

کسی سے اون نے موہنہ نہین موڑا
کلسرا نام کو نہین چھوڑا

جسکا پورا نظر پڑے ہتیار
کھاوے وہان گھر نہین یہ سوبار

شوق کا کیا کہون مین اوسکے ڈھنگ
آپ یہ ہو گیا ہے شکل پتنگ

ٹھڈے آالت ہے اوسکے پیٹے مین
خواہ بیٹھے مین خواہ لیٹے مین

خایون کا ہے سرین مین یہ کندنا
جون لگتا ہے پینڈی مین پھندنا

نام پروانہ تا سنا ہے پتنگ
شمعدان گانڈ ہو تو نہین ہے ننگ

چاہے جسدم پتنگ اڑ اوے
اور مطلق ہوا نہ پاوے یہ

کسی ہوا ہی سے وہین جا کر
باو پیدا کرے ہے مروا کر

سوڈھون پیار گھاٹے ہے یہ جب
زرد اوسکو دو باز کہتے ہین سب

مثنوی بیستم در ہجو طفل

ضایع روزگار لکڑی باز

گر کوئی گیر سست بہتا ہے ۔۔۔ ہاتھ مین اوسکو لیکے کتا ہے

پیچ سے کیونکر کھڑا ہو یہ تن کر ۔۔۔ خصیہ اوسکے لیے ہین لولنگر

پھٹی بیندی کو اپنے جوڑے ہے ۔۔۔ مونہہ کھلاڑی سے کب موڑے ہے

اوسکی باتونکی کیا کہون مین لکھاؤ ۔۔۔ سیکڑون یاد ہین اوتار چڑھاؤ

کس مین یہ کام ہین کوئی کہدے ۔۔۔ یار کو کاٹے غیر کو شہ دے

دور سے آنکھ جس جگہ لڑ جاے ۔۔۔ باپ بیٹے ہون تو گرہ پڑ جاے

ٹک جو ڈھیلا کسیکو سنتا ہے ۔۔۔ سر کھڑا اوسکے سر پہ دھنتا ہے

غوطہ دے ہے جو ہمکو دون چار ۔۔۔ نہ ہوے وہ مرا سنے سے بیزار

بلکہ ثابت ہوئی ہے اسپہ یہ بات ۔۔۔ گلے کے مارے پنکھ ہی مین ہات

گانڈ یون پھٹکے چار پارا ہو ۔۔۔ تب ہی سمجھے یہ جب دودھارا ہو

ہم غریبون سے کسطرح یہ ہینسے ۔۔۔ جال یان وہ نہین کہ جسمین پھنسے

کام جسکا کڑا ہوا ور وہ دبنگ ۔۔۔ اوسکے دہن مین مارتا ہی پتنگ

ہم سے پسنے کی کیون نہو پھکڑی ۔۔۔ لگ کے ناچتی ہے بل مکڑی

اے دل اتنا نہ اوسکے پیچھے کھپ ۔۔۔ رہ تو ہر گنمری پہ کھائے ہی جھپ

بس نہ سودا زیادہ بات بڑھاؤ ۔۔۔ جون ہو سر رشتہ سخن کو گھٹاؤ

جسکا زخمی کہے ہے آپ کو تو ۔۔۔ اب سے دیکھا ہے تو نے اوسکو کبھو

آدھے تختے پہ وہ مرا تا ہے ۔۔۔ ایک تکل پہ خرچی جاتا ہے

یہ بھی اک طور کا کھلاڑی ہے ۔۔۔ ہر کھلاڑی نے اوسکی ماری ہے

رگڑا شیشہ کا دوجا اوسکے ہاتھ ۔۔۔ پھر مانجھا چڑھاؤ ساری رات

خوب صورت مین اور لباس بڑا — تا کہ مجھ گلے دھرے گا چھرا

جو کہ جاگیر سے اب آتا ہے — سب ترے خرچ بیچ جاتا ہے

تو پیے ہے شراب بنگ و افیم — اب خدا کا بھی تجھکو ہے کچھ بیم

لٹے ہے نقدی کے پیسے آ تمام — اسمین سے بھی مجھے نہ دے اک دام

مجھسے بیٹی کے روز چھ پیسے — سو بھی دے ہے فقیر کو جیسے

کب تک اے باپ یہ ساتھ پھروں — فقر و فاقہ مین ذکورات کرون

کب تلک آنسوؤں سے منہ دھوؤں — روٹی کو رو دون چولھے مین سو دون

دال روٹی اگر جو گھر مین پکے — چمچہ بھر گھی کبھی نہ اسمین رلے

فاقہ بہتر ازین چپاتی چار — و قنا ربنا عذاب النار

تب کہا باپ نے اے میری جان — حق نے قسمت کیا ہی سو کہ ندان

ہم غریبون کی دال روٹی ہے — گاہ پتلی ہے گاہ موٹی ہے

موٹا کپڑا ہے تاش سے بہتر — دربدر کی تلاش سے بہتر

گر ترے چاہتی ہے تیری زبان — حق نے دی ہے تجھے بھی زر کی کان

جا کھدا اسکو اور کھا تو پلاؤ — سوکھی روٹی کو میری پھر نہ چباؤ

اپنے اوپر کسو کو کر عاشق — یا وہ ہو بانکا یا فاسق

نخرے سے اوسکی گود مین جا لپٹ — کھول چھاتی کو اور دکھا کر پیٹ

جب تو جانے وہ ہو چکا محکوم — چاہ اوسکی ہو تجھ اوپر معلوم

مانگ تب اوس سے چڑھنے کو گھوڑا — پھر ہے کس چیز کا تجھے توڑا

چڑھ کے گھوڑے کو تو کودا تا پھر — گھر بگھر گانڈ کون مراتا پھر

رکھکے گردن پہ ہاتھہ مارے اڑے
کیا کہوں کس طرح کی کشتی اڑے

کرکے یکدستی اور پیچھے جاوے
گرہ دکھنے سے اوسکو پیچھے بلاے

کسی ہفتہ چڑھا دیوے گھستے
اور کیا کیا کہوں کس کس سے

تب وہ لونڈا پکارا نیچے سے
آشنا مت مار مجھکو پیچھے سے

لوگ کتنے کھڑے ہیں کر تو نظر
او لٹا بیٹھا نکر خدا سے ڈر

بارے اوس دن تو کچھ کیا نکیا
کھیل کر یک پکڑ سے چھوڑ دیا

طور اس کشتی کا اسے بھایا
اگلے دن لونڈا صبح ہی آیا

مرزا بھی ڈنڈ کر کے مل کر تیل
دیا تعلیم پیچ اوسکو ڈھکیل

کس چکا کاچھہ کے تئیں جسدم
پھر ہوا سامنے سجا کر خم

مرزا نے دیے پیچ بنا قدم گاڑا
لونڈے کو ڈھاک پر چڑھا مارا

نیچے لینے کا مرزا نے کر ٹھاٹ
کیا لونڈے نے دو ہیں دھوبی پاٹ

چاہے تمہارا اون میں اسے جکڑا
لونڈے نے دوڑ ما لکھم پکڑا

کر کلا رنگ دے بغل کے پیچ
کیا کیا اوسکو دکھائے اینچ اور پیچ

دے لنگوٹے میں ہاتھہ چڑنا پچھاڑ
کیا کہوں کیسی کی اوکھاڑ پچھاڑ

دہس کے پٹھوں میں پھر او لٹا چیٹ
کہا کہہ ایکی چت کروں یا پٹ

کشتی کا لونڈے کو تڑا جو مزا
کہا ہو جس طرح سے تیری رضا

غرض اس دم میں اسکو پیچ کیا
ٹنگڑیاں کھینچ زور پیچ لیا

دیکے آسن بہت دو دم میں کلا
ٹانگیں جب دیکھیں مور چال چلا

الغرض اس طرح سے کشتی اڑا
ڈال ٹیکا گلے میں پاؤں پڑا

کسن سے لونڈا زبان پہ یہ لایا
تم نے یہ علم کس سے ہے پایا
کہا مرزا نے ایک تھے استاد
علم یہ جن سے ہیں کیا ہے یاد
کشتی کا کیا نہ تھا اون کا ورد
مجھ سے کتنے ہی اوسکے تھے شاگرد
کہا لونڈے نے وہ جو تھے استاد
کیا یہ کشتی اونہوں کا ہے ایجاد
بولے مرزا کہ یہ تو کیا ہے
سیکھے ہوں سے کسو نے وہ بھی کبھو
سنکے یہ بات ہو رہا حیران

۱۵۱

واسطے طفل کے جو بہتر ہے / شیر اگر ہے تو شیر مادر ہے

نہ کہ ہر ایک کنجڑے بھٹیارے / اک خصم جسکا سو جگہ یاری

جب بڑے گھر مین دودھ دینے جائے / سو شرافت سے آپکو وہ جتائے

کسطرح سے کہو تو ایسے کو / غیر کے طفل کی محبت ہو

سیر کھچڑی طباق بھر کر کھائے / بھوکا لڑکا تھپک تھپک ہی سلائے

ذرا اسکو نہو خدا کا بیم / رووے لڑکا تو زیادہ دیوے افیم

ایسی ہی اک چنانچہ دائی ہے / خام یار اک اسکی جائی ہے

جیسے بچپن مین اوسکی ماں چھپیر / اسے کہتی تھی اسکو کیجیے غور

جب وہ لڑکون مین کھیلنے جاتی / اسکی ماں ڈھونڈ کر پکڑ لاتی

بیٹھ کر سر وہ تب یہ کہتی تھی / یہی کہہ کہکے جب ہو رہتی تھی

یارب اسکا نہ دیکھون بیاہ برات / نہو اسکے نصیب تخت کی رات

بیاہی جب یہ چھنال جاویگی / آگ سسرال مین لگاویگی

کریگی جاکے وان یہ جھانک اور تانک / سارے میکے کی کاٹیگی یہ ناک

لڑکی وہ لڑکیون مین جو کھیلے / نہ کرے لونڈون مین جاکے ڈنڈ پیلے

کسی لونڈے سے شاید اٹکی ہو / مرنے جوگی یہ پیچھے پکی ہے

بچپنے مین تو اسکا تھا یہ حال / اب جوانی کا سنیے قال و مقال

پوچھیے ہے وہ کھلاڑ تا بشباب / کو کیون کا کیا ہے نام خراب

نہ جوان چھوڑے ہے نہ بالا / کام سے دیو نے اسے پالا

گندہ کس کی ہوئی ہے اب سے کی / پست ہے جا ضرور کی جو کی

کشتن خلق اوسکا غرض کام ہے — مرگ و قضا مفت مین بدنام ہے

مرتے ہین اس سے زبس انبُہ ورن — کھاتے ہین قرض اسکے اوپر گورکن

طرفہ تر اس سے بھی کہون ایکبات — ہنستی ہے سن سنکے جسے کائنات

ہوکے کسکمند جو وہ بے حیا — اپنے تئین آپ کرے ہے دوا

مردہ شو سو لوہی و تابوت گر — گھیرتے ہین آن کے سب اوسکا گھر

دین ہین دہائی وہ بصد قیل و قال — انمین سے ہر ایک کرے ہے سوال

اپنی دوا آپ تو ظالم نکر — میرے کسو کی طرف کر نظر

خوب جو کرتا ہے تو اپنی دوا — اور کوئی آپ سا ہمکو بتا

روزی سے خاطر سو مری تاکہ جمع — بھیجون تری گور پہ گل اور شمع

کیا کرون تشخیص کا اسکی بیان — سو منہ مین ہوئی جاتی ہے ساکت زبان

نزلے سے اک شخص کو تھا درد سر — لائی قضا اسکے تئین اسکے گھر

دیکھ کے نبض ان نے بصد فکر و غور — وق کے سوا کچھ نکی تشخیص اور

نسخہ دیا لکھ کے بچندین ہنر — صبح سے لے شام تلک غور کر

جا کے جو نسخہ دیا عطار کو — پڑھ کے لگا کہنے وہ بیمار کو

کیا تجھے آزار ہے ای نوجوان — اون نے کہا اس سے باہ و زفغان

مین تو نہین جانتا کچھ ای حبیب — پر مجھے مدقوق کہے ہے طبیب

سنتے ہی یہ دل کو لگی اسکے چوٹ — کہنے لگا اپنی وہ داڑھی کھسوٹ

ہاے یہ کس بھڑوے کا ایجاد ہے — نسخے مین معجون زر انباد ہے

کہکے یہ عطار نے ہو بیقرار — کہنے لگا اوس سے کہ سنتا ہے یار

بیٹھ کے پھر پاس وہ ایک ڈولی کے
دیکھ چکا نبض کو جب بے تمیز
درد کمر اسکو ہے یا درد سر
کر کے پھر آخر کو مقرر صرع
اور جو کھانے کی لگے اوسکو لو
کہنے لگی سنکے یہ کیا قصہ ہے
لقوہ و فالج ہے اسے پیر زال
ان نے کہا تو نے نہ اسے زشت رو
ساتھ حکیمون کے قوائے بے تمیز
اسمین سے اک شخص نے شوخی کی راہ
بی بی تری پردے مین اور یہ دھم
سمجھیو ٹک لوٹنے کی ہے یہ جا
سنتے ہی اس حرف کے کھا پیچ و تاب
لا تو سدیدی کو تو اب میرے پوت
بات کا اپنی تو مجھے دے نشان
لقوہ و فالج ہو جسے یا صرع
پھیر تو جس وقت بڑھی آگے بات
اون نے قلمدان سے کی اوسپہ چوٹ
چوٹی غرض اسکی ہوئی اسکے ہاتھ

نبض کہا دیکھون مین لا ہاتھ دے
خادمہ سے اوسکی کہا اے کنیز
پیر مجھے نقرس کا ہے ڈر بیشتر
کہنے لگا دوا سے ماء القرع
کچھ نہ اسے دیجے بجز آتش جو
واسطے اس کے یہ دوا زہر ہے
کرتے ہو کیون قتل کا اسکے خیال
دیکھا سدیدی کو نہ قانون کو
سنتی ہے پانچ روپے کی کنیز
سنتی ہے ما نہین ان کا گناہ
لقوہ و فالج سے ہو کیونکر خبر
کہتا ہے پھر آپ بھی ہان اور کیا
تھوک کے داڑھی پہ کیا یہ خطاب
کھول تو قانون کو اسے بھڑوے او
مین بھی تو دیکھون کہ ہے اسمین کہان
دیجیے اوسکے تئین ماء القرع
اون نے جڑی دھول اور اونے لات
ان نے لیا داڑھی کو اوسکی کھسوٹ
خصیہ پکڑ لوٹ گئی وہ بھی ساتھ

ڈر سے بگلے نیند بھر سوتے نہ تھے | کوئی غافل موت سے ہوتے نہ تھے
کیا کبوتر کیا ٹٹیری کیا بڑی | قمری اور تیتر لوی اور بقی
بگلے اوسکے خوف سے کرتے تھے | سر کو پنکھوں کے تلے وہ دھرتے تھے
قاز تک چگتے نہ تھے جنگل کے کھیت | قرقرے چگتے کبھو لیکن سو ہیبت
وہ غدغے کا کیا کلنگون کے ہے ذکر | زندگی کا اپنے تھا سارس کو فکر
جانور آبی کا جب پڑتے خیال | کھینچ ڈالی تھی حواصل کی بھی کھال
ایک دن مرزا گئے کرنے کو سیر | ہو گئی اس مین ٹک اک طعمہ کو دیر
بھوک سے جھنجھلا کے وہ غصے مین آ | لے چلے مرزا ہی کو نیفے لگا
اب ٹڑی سے کوڑی اور لنڈ منڈ | گرد چگتی پھرتے ہین چڑیوں کے جھنڈ
ہاے وہ مرزا کہ جسکا سنکے نام | آب ہو سیمرغ کا زہرہ تمام
سو کیا اسکو فلک نے یون ذلیل | مرتے ہی چیپک کے بگڑا ہی پنیل
کوون کی ٹھونگین ہین اور مرزا کا سر | سارو اڑ جاتی ہے مونھہ پر پا دکر
اسکو مرزا گھر سے لیجاتے جدھر | لونڈی سے کہ جاتے جو لکھے ہنڈیا
گھر کی بی بی سے یہ کر جاتے قرار | کون بچھڑا کھاوے کچھ بہ غیر از شکار
اب وہ پیاری توشتی کھاتے ہین سب | میرزا بوٹی کو ترسے ہے غضب
تھے چڑی مارون پہ مرزا جی کے کر | نصف اسکے جتنے پکڑین جانور
ہاے جسدن سے وہ یار و مر گئے | سب چڑی مارونکے سر سے کر گئے
بلکہ وہ کہتے ہین خاص و عام مین | میرزا آسے ہمارے دام مین
لینگے پیسے سابق اور اب جال کے | ورنہ پھنسوا دینگے جا کتوال کے

کیا کہوں چیل تھے یا باشین تھے / باز کے بچے تھے یا شاہین تھے

سنتے ہیں یہ درد حسب دم آشنا / اونسے کہتے ہیں کہیو ای میرزا

واقعی یہ غم تو ہیگا ناگوار / پر خداوندی سے ہی کیا اختیار

غم میں اسکے میرزا آستانہ رو / مت کہیں رو رو کے آنکھوں کو کھو

گو بچھنا تھا دام میں آگر ہما / اوج پر تیرے نصیبوں میں تھا

غم کو اپنے دل سے اب تو دوک کر / کر دیا سودا نے قصہ مختصر

## مثنوی نوزدہم بطور ساقی نامہ در ہجو میاں فوقی

ساقیا بھر اس مئی جادو سے جام / جسکا سحر سامری بھی ہو غلام

کر دے لب میرے کو اس ساغر سے / آگے پھر قدرت خدا کی سیر کر

باگ بکری سے کرے ایسی ہی چھند / باگ کو بکری کرے سیدا ہمیں بند

دانت کھٹے باگ کے بکری کرے / باگ کے آگھر میں جا بکری چرے

باگ بکری پانی پیویں ایک جا / سامنے تیرے ہی تب مجرا مرا

چل قلم اب قصد کر تو جنگ کا / اوٹھ چکا پردہ حیا و ننگ کا

ٹک میاں فوقی کے گھر تک ہو صبا / کہہ سلام شوق تو جا کر مرا

بعد ازاں کہیو کہ اتنا بھی غرور / شاعری کے فن میں کرنا کیا ضرور

اوروں کو بکری کہو شیر آپکو / بکری بھی گر تجھ سے کہے پھیر آپکو

بات بکری کی لگے تم کو بری / دوڑو تم اسیر قلم کی لے چھری

اور جو اوسکا گلا کاٹا نجاسے / وہ نصیب دشمناں ٹک ر چلاے

سینگ اب اوسکے نہایت تیز ہیں / آپ کے ناخن سے بھی خونریز ہیں

اب تلک حاضر ہے وہ ڈھنگی غزل — مبتذل بے معنی بے ڈھنگی غزل

گفتگو میری بلا وسواس ہے — دستخط سے آپکے مجھہ پاس ہے

معرکے مین یا مجھے بلوائیے — یا مجھے گھر آن کے سمجھائیے

اعتراض اسیر جو کچھہ ہین مہربان — ہونگے آخر کی حکایت مین بیان

تو کدھر ہے ساقی بیخبر — دیکھہ آنکھین کھولکر ٹک تو ادھر

کب تلک سوویگا اے خانہ خراب — سن تو ٹک کیا کہتے ہین چنگ و رباب

بیت مثنوی

بشنو از نے چون حکایت میکند — وز جدائی ہا شکایت میکند

کز نیستان تا مرا ببریدہ اند — از نفیرم مرد و زن نالیدہ اند

سنتے ہین جسوقت میری آہ سرد — پھاڑ ڈالین ہین گریبان اہل درد

نکلے ہے میرے گلے سے جب صدا — سنکے رو دیتے ہین کیا شاہ و گدا

رات کو جب بزم مین ہوتے نواز — شمع سان ہون استخوان تن گداز

جبکہ ٹک میری صدا پر گوش ہے — ہے وہ پھر مدہوش یا بیہوش ہے

میکدے مین ہے صدا مینا کے — متصل روتا ہے سن آواز نے

کب اکیلا اشک ریزان ہی کباب — دیدہ پر آب ہے جام شراب

میرے تن مین دم کی جاگہ آہ سرد — استخوان مین مغز کے بدلے ہی درد

رکھتی ہے میری صدا ایسا تو زہر — سنکے جسکو چڑھتی ہے کالے پہ لہر

اس اثر پر مجھکو فوقی بے اثر — جانتا ہے واے اسکے فہم پر

بے اثر ہے میری آواز حزین — کیا کہون نہین آفرین صد آفرین

کیا کسی عاقل کا یہ مصرع ہی چست — مردم اندر حسرت فہم درست

بے اثر تھے کہین اسکو لکھا — سنکے غمازون نے جا اوس سے کہا
جسپہ وہ ہمنغز گل سیخانے مین — بولے ایسا کچھ کہ تھے کیا کہین
اوسپہ نازل ہووے قہر ذوالجلال — یا تمھارے صبر کا پڑیو وبال
وہ جو کچھ کہتی ہے اے غیرت پناہ — سو تو کہہ سکتا نہین یہ روسیاہ
کس لیے مین آپ کا دشمن نہین — ہون کبھی گر دشمن تو دشمن تن نہین
شاید اوسکو سنکے تم کھا جاؤ زہر — یا مجھے مار و کٹار از رہ قہر
پس سے کیا لازم جو کیجے نشت بیان — پر غرض اسکی یہی ہے مہربان
تیری تو اتنی موثر ہے صدا — سنکے رو دیوین جسے شاہ وگدا
کس لیے نالے کو میرے حد بند — بے اثر باندھو ہو کچھ اسکی سند
یا تو اب اوسکی سند مجھ تک لے آؤ — یا تم آگے شاعرون کے نے بجاو
بس قلم اتنا ہی لکھ چل ہو شتاب — دیکھیے اودھر سے کیا آوے جواب
ساقیا وہ مے جو تند و تیز ہو — دیجیے مجھکو سن اودھر کی گفتگو
نامہ بر نے مجھکو اودھر سے شتاب — لا دیا ہے یہ جواب باصواب
پڑھکے خط کہنے لگے ہوکر غضب — بے اثر ہونیکا اسکے ہے سبب
یہ کہو اس لولیے میخانہ سے — پوچھ جاکر عاقل و دیوانہ سے
نبیل آل ہے فوقی کی مدد — ہر سخن کے پاس اسکی ہے سند
بھوسڑا جودی جو مانگے ہے جواب — مجھ کنے ہے طل لبا کا انتخاب
دیکھ لے آکر قوی ہے یہ دلیل — سنے کو باندھا ہوویگا خرطوم فیل
پیش پا افتادہ یہ تشبیہ ہے — سر سے لیکر تا قدم تک شکل نے

مضمون بیت فرد

گواہی

گو اسے پڑھیے باآوازِ حزین / لیکن اسکا سقم سب کے دل نشین

اس سوا معنی گر اس بندش مین ہین / عقل کل بھی وہ نہ سمجھے گا نہین

شعر دو اچھے ہین دیکھے کرکے غور / اسکا دعوا تم کرو یا کوئی اور

وہ جو مقطع ہے سو ایسا ہے کہ بیچ / نکتہ رس کہتے ہین جسکو دیکھکر

وہ نچکنتہ سر پہ رکھتے ہے خری / نیچے وے کے ہوگئے شیر جری

سن چکے احوال ساتون شعر کا / اب کہو تم آپ ہی یا بلغ العلےٰ

کون اس میدان مین بکری کون شیر / بول او تجھسے جلدی سے لیجے نہ دیر

لیکن اس جا گہ عبث ہے یہ سوال / ہے کر دون کو سیان سے انفعال

## مثنوی ہشتم در ہجو فدوی متوطن پنجاب کہ در اصل بقال بچہ بود

یار و خدا ایک ہے دو سرے برحق نبی / صورتِ لوح و قلم جسکے لیے خلق کی

راست ہی ٹک بولیو انکی ہی سوگند ہے / آج زبان ہے کھلی کل کے تئین بند ہے

سننے سمجھنے کو بات حق نے دیا گوش و ہوش / حق بطرف جسکے ہو آج نہ ہو نا خموش

مرد کو سچ بولنا جزو ہے ایمان کا / جھوٹ کرے ہے عدم دین مسلمان کا

وار دا حمد نگر ایک ہین مرد عزیز / فہم مین سر تا قدم اور سراپا تمیز

شعر پہ ہر ایک کے کرتے ہین وہ اعتراض / جامی کے دیوان سے خوب جانتے ہین یہ بیاض

سب پہ کرے ہے وہ طعن جتنے کہ استاد ہین / شعر پہ سر سے بھی اب انکے یہ ایراد ہین

شعر وہ میرا جالکے اونھون سے کہین / شیخ و برہمن کو ہے جسمین کہ نسبت بدین

اپنی سخن فہمی پر کہتے ہین یہ ہو کے گرم / دین تو ہے شیخ کے اور برہمن کے دہرم

او سکا سخن پوچ ہے آپ وہ ہے پوچ تر / شاعری و شعر پر کچھ نہین رکھتا خبر

ایک خراسان کیا گو کہ یہ سنکے کو جائین
جیسے ہی ادہر سے جائین یہی اوسے دہر آئین

پوچ زبان انکی سے شعر تو سرزد ہوا
کاتب بیچارہ سخت لعن کا مورد ہوا

شعر تو بے ربط و پوچ کہنے سے اشتہی ہے
تسلیہ یعنی خلق مین شہرت سے یہ ذوق ہے

شعر مین شاعر جو ہین وہ تو تخلص کو لائین
پر یہ تخلص بغیر نام نہ اپنا جتائین

اسپہ مجھے ایک نقل برمحل آئی ہے یاد
ہو جو سخن فہم وے سمجھیں سخن کی وہ داد

## نقل

بنیے کا دیوال بسبب ایک قرض اٹھا
اسکے ادا کرنے مین سخت وہ ناچار تھا

پیسے ٹکے پر کہین اسکو نتھا دسترس
سود مین اور مول مین اسکے رہا تھا وہ کشمکش

الوالنصیبون سے ایک ہاتھ اوسے لگ گیا
سوچ کے دل مین کہا بنیے کو دیجے دغا

باندھی اوسے پاگڑی سر کو پنہائی کلاہ
ہاتھ پر رکھکر چلا کہتا ہوا واہ واہ

اور کیا ہاٹ سے بنیے کے عمداً گذار
دیکھ کے آ تولیا بنیے نے اوسکو پکار

بیٹھنے لگا پوچھنے کی یہ جو جانور
پر کہا ہے کہو دیجیے اسکو کدھر

خوش ہو تب اون نے کہا ایسے کہتے ہین باز
جسپہ کرم ہو اوسے بخشے اسے بے نیاز

شاہ امیر وزیر کھیلین ہین اس سے شکار
قیمت و قدر اسکی ہے سیکڑون سے تا ہزار

سنکے کہا بنیے نے مرگ ہے یہ اپنے بہاون
سانچ کہو پر کہا باج اسکا ہے تاؤن

ان نے کہا سارجی تمسے مجھے جھوٹ بول
فائدہ کیا ہوویگا جھوٹ سے کچھ [illegible]

پھر وہ لگا پوچھنے کہہ تو یہ جیتا ہے کیا
ان نے کہا دودہ بھات کچھ یہ اوسکے سوا

بنیے نے اس سے غرض باتین یہ تحقیق کر
مول لگا پوچھنے باز کا یون گھر بگھر

سانچ بتاؤ مجھے باج کا کے بہاؤ ہے
ایک کھریدار کو اسکا گھنا چاؤ ہے

دیکھہ تو پر بھاوتے پر کھاکے باج ہے
دیکھکے اون نے کہا اوت تجھے ہی ملوم
ناؤ نہین لیوین ہین پرتھی مین اسکا سو پر
اوڑ گئے جون بازیہ سنتے ہی اسکے حواس
سر کو وہ اور توند کو پیٹتا پونہچا جو وان
سر کے اوپر خاک تب گلیون کے کرتا ہوا
کہنے لگا ہاے وہ کیا یہ دگا دے گیا
سوچ کے پھر یہ کیا نبیے نے اپنے خیال
پاس ترے ہو نیکے بات جو اسکی پہلے
گھونتی یہ الو کو باندھ بیٹھے تھا دوکان
پوچھتے تھا جس کسو کو جو کوئی ہے تیرے یہان
سیانے تبا میری بات لینے پہ کچھ تو بھی ہے
یان غرض اس نقل سے ہے یہی اپنا مآل
چاہا تھا اس عقل پہ باز معانی کو لین
مل گیا ویسا ہی ایک انکو فروشندہ او
سوزن کوری سے لے دیدہ دلکو سیا
باز کی جا بوم باندھ چاہتے ہین شہرہ پائین
باز کا جون بنیے کو الو سے بتا دیا
دلمین اب انکے یہی فکر ہے لیل و نہار
رام جنکے بھجل سے آج ہمین راج ہے
یہ تو جناور ہے وہ ترک کہین جسکو بوم
کھویا کرج ساتھہ تین نکد روپیون کا ڈھیر
چاہا کہ اب پھیر دون جاکے سپاہی کے پاس
نام نہ اسکا سنا اور نہ دیکھا نشان
آیا بنیے کے پاس رو رہے کہ مرتا ہوا
سونکد اور دو کی جنس گھر سے چھیٹ لیگیا
کیون ہین اسے بیچے پاتکو شہر مین ڈال
اور بھی شاید کوئی سمجھا ہی احمق ملے
صبح سے لے تا بشام شام سے لے تا سحر
لادے تھا بنیا وہین تب یہ سخن بر زبان
سب سے دیا رام کی یہ بھی ہی الو بھی ہے
موجب اسی نقل کے سن لو اونھون کا بھی حال
ملک بملک آن کر اور اوسے شہرہ دین
فہم و فراست کا جب بوجھہ لیا انکے طور
باز معانی بتا لا انھین الو دیا
نام جو پوچھو فقط تو یہ تخلص بتائین
حمق انھین حق نے یون شاعر کی جا دیا
اسکے تئین بیچ کر اپنے لیے لون و قار

صفت سے تواضع کی موصوف تھا — تقدس کے عالم میں معروف تھا
غرض چاہیے آدمی میں جو چیز — رکھے تھا سبھی خوبیاں وہ عزیز
قضا کار مجلس میں ہوتا کہیں — اٹھا آتا نہ منہ سے کس کے تئیں
کسی نے کیا اوس سے اکدن سوال — کہ اس وضع سے کیا ہے تیرا مآل
جو ملنے میں ٹک ہاتھ کے ہووے کام — تو حاصل اوٹھانے سے تکلیف تام
کہار اتنی ہے جو تینے کہا — ولے اس سے یہ ہے مرا مدعا
کہ جس حال میں دون میں اسکو اوٹھا — ہے ممکن کسی اور پر بیٹھے جا
پس ہمت کے نزدیک ہے کیا بھلا — کہ میں اور پڑا لون اپنی بلا
غرض جتنے گذرے ہیں اہل کمال — ہر ایک کا سمجھتے تھے اپنا ساحال
توکز محنتِ دیگران بے غمی — نشاید کہ نامت نہند آدمی

## حکایت

سلف کے زمانے کا تاریخ دان — یہ لکھتا ہے احوال وارفتگان
کہ ملک عجم کا تھا اک بادشاہ — خداوند دیہیم و تخت و کلاہ
قضا کار وہ والیِ نامدار — ہوا درد قولنج سے بیقرار
طلب کی اطبا کی تجویز سے — طبیعت کے تلیین ہر چیز سے
پہ اوسکو نہوتا تھا کچھ سودمند — ہر اک لحظہ تھا درد اوسکا دوچند
دوا سے نہ دیکھی جو شہ نے فلاح — کی ارکان دولت سے اپنے صلاح
کہ دستِ دعا کیجیے گر طلب — بہ نسبت دوا کے مناسب ہے اب
گئے ملکے سب اک قلندر کے پاس — کیا واقعہ اوس سے سب التماس

مگر وا لنے جاتا کہین بہر کار — کھلے چھوڑتا او سگبہ کے کو اطر

کھلے جب کہ ہمسایگان پر یہ بات — سبب کو وہ سائل ہوے اسکے سات

اس عقدے کو کیجیگا ہم پر بھی صاف — کہ وضع جہان سے ہے یہ برخلاف

کہا چیز کیا اسمین اشکال ہے — موافق تمھین سے تو یہ چال ہے

محافظ اسی گھر کے ہین سب عزیز — جہان ہے کچھ اجناس یا نقد چیز

غرض کونسا ہے مرا اختراع — کسیکی ہے کچھ مین ہون اپنی متاع

غرض یہ کہ جو عارف اللہ ہین — وہ کیا ہے کہ اپنے سے آگاہ ہین

جو غافل ہو کچھ سمجھے اپنے تئین — کوئی چیز یان تجسے بہتر نہین

جو رکھتا ہے کچھ اپنے دلمین ہوس — تو اس رمز سے اک اشارت ہے بس

## حکایت

سنا جاے ہے ایک مہوس کا حال — کہ رکھتا تھا نت کیمیا کا خیال

یہ کچھ کر کے دل بیچ اپنے قیاس — گیا ایک درویش کامل کے پاس

رہا انکی خدمت مین تا چند سال — کیا ایک دن وقت پا کر سوال

اگر کیمیا آپ کو یاد ہو — تو بندے کو بھی اپنے ارشاد ہو

کہا ہے یہی گر ترا ادعا — تو بہتر ہے دیتا ہون تجھکون بتا

یہ اجزا ہین اسکے تو جا اور لیا — یہ ترکیب ہے اسطرح سے بنا

غرض طور جب کر لیے سب بیان — کہا اسمین یک شرط ہے درمیان

یہ نسخہ تو جسوقت لیکر بناے — کبھو دل مین بندر کا خطرہ نہ لاے

کہا اپنی یہ بات ممکن نہین — جو خطرہ ہو دلمین وہ جاوے کہین

شور شوربے کا اوٹھ گیا یکبار / ہو گیا سرد برف کا بازار

برف والے جہان تلک ہین اب / گرد پیش اوس کوے کے اکثر سب

کہتے ہین ہاے چاہ مومن خان / گھر ہمارے کو کر دیا ویران

کیا سقون کا خانمان آباد / تیرے ہاتھون سے اے کھیے فریاد

روز مین کی تمام اب کوے / جیسے بھر پانی لیکے ڈوب موے

جن نے یکبار بھی پیا وہ آب / حشر تک زیر خاک ہے سیراب

تمت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الٰہی شعلہ زن کر آتش دل / تب دل دے بقدر خواہش دل

وہ دل دے ہو جو بیش از عمر سمور / مشبک سر بسر جون شان زنبور

ہو شور انگیز چشم گریہ آلود / لب زخم جگر کو کہہ نمک سود

رہے یون کلفت تمکین دل پاک / کہ پنہان ہو دے جون اخگر تہ خاک

کرامت کر وہ عشق آتش انگیز / کہ تا ہر استخوان سرا ہو گریز

مدام اک ناز پرور دے جراحت / کرے خلوت مین دل کی استراحت

ہمیشہ جون رگ تاک بریدہ / ہو آنسو تا سر مژگان رسیدہ

ندیم اشک دے خنجر گلو کو / بنا بت جون سنان کے مو بمو کو

امید و سکے اوٹھا خاطر و سواس / انیس شخص دل کر شاہد یاس

کر ایسا مشتعل داغ جدائی / ہو روشن جس سے شمع آشنائی



در نعت آنحضرت سید المرسلین

| | |
|---|---|
| بس اب بہتر ہے اس جاگہ خموشی | کہ ہو عجزِ سخن کی عیب پوشی |
| سکوت مجمل ہے دل کی تفریح | سخن پر اوسکو سو درجہ ہے ترجیح |

## دربیان مناجات

| | |
|---|---|
| خداوندا بہ آلِ پیمبر | بحقِ باطنِ ہر چار سرور |
| مین ہون گر قابلِ نارِ جہنم | پہ تیرے فضل کا دریا ہے کیا کم |
| شفیعون پرتنک میرے نظر کر | اوس آتش کو تنک اس پانی سے تر کر |
| کہ جس جاگہ ترا فضل و عطا ہے | مین کیا اور کسقدر میری خطا ہے |

## دربیان شروع حکایت

| | |
|---|---|
| الا اے چارہ سازِ بادہ نوشان | زبان گویا کن خاکِ خموشان |
| ہے عرصہ دل پہ خاموشی سے اب تنگ | رہے کب تک یہ آئینہ تہ زنگ |
| مری اس خاک کی دیوے ہے کلفت | کہون مین داستانِ جذبِ الفت |
| شب اک ماتم سرائے خانہ عشق | بیان کرتا تھا یون افسانہ عشق |
| کہ تھا پنجاب مین اک مردِ درویش | گرفتارِ بلا بے حالتِ خویش |
| ہمیشہ دست ولے پائے کوبان | سدا آشفتہ سرجون زلفِ خوبان |
| حزینِ عشق مانندِ دم سرد | لبانِ جانِ عاشق سربسر درد |
| گداز تن سے تھا از خویش رفتہ | ہو جون محو چکیدن موم تفتہ |
| بتجویزِ جنون دل دادۂ عشق | ولے عاشق نہ تھا آمادۂ عشق |
| برنگ شمع سر سے پاؤن تک نار | پہ تھی اک آشنا لک دسکو درکار |
| مقام اوسکا تھا اک جاگہ سرراہ | بوضعِ تکیہ ہے جس سے تو آگاہ |

نکالین انگلیان پردے سے باہر
رکھین اک ڈھب سے پشت دست اوپر

تعالی اللہ یہ فندق اور یہ انگشت
کہ دین تھین خونبہائی خلق یکشت

وہ کافر دیکھنے مین آنکھہ کے نونج
جو شوخی مین کرے تھی برق سے کونج

کہون کیا بات موسنہ کی جسکے آگے
کیے خورشید کو چکاچوندہ لاگے

جو دیکھے یک نظر وہ روی زیبا
نہووے پھر کسی روی شکیبا

دو چار اوس سے ہوا یہہ مرد درویش
گیا بیچارہ اک جھمکی مین از خویش

نجانے تھی نگہ یا تیر یا بار
کہ بے تحریک وہ دلسے ہوے پار

کوئی یکدم جو تھی یکجا وہ خورسند
ہوے باہم ہزاران عہد و پیوند

نگاہون مین رہا صد بحث و تکرار
نتھا ہر چند وان امکان گفتار

محبت سنے کی دونون دلمین تاثیر
ہوا پرخانہ وہ تودے مین اک تیر

پر اس عرصے مین کچھہ دیتھی ہی چوپ
سن خورشید کا سیمین ہوا روپ

طلب کی دلسے ہرک نے اجازت
کہ چلیے اب نہین اتنی تمازت

الا ای ساقی خون جگر نوش
نکر بیان تک حق صحبت فراموش

کوئی یہ بھی دل آزاری کا ڈھب ہے
کہ مین مرتا ہون تو رخصت طلب ہے

عجب رہ ہے یہ راہ آشنائی
نہون گر جا بجا خار جدائی

ولے یہ بات اندیشے مین کب آئے
کہ عشق و وصل تک جا گرہ کھائے

کہین دو دل نظر آئے نہ خورسند
کہ لیوین کام دل باہم وہ یکچند

چنانچہ لوح سنج بزم تاثیر
کرے ہے اسطرح یہ بات تقریر

کہ جب وہ قوم اور یہ ماہ رخسار
ہوے چلنے کو اوس تکیہ سے تیار

١٦٥

دل اوسکے غم میں لگی کھون کلفت اندود ہزاروں چشم و مژگان گریہ آلود

نہایت بعد جزع و فزع بسیار صلاح یہ لگے کہنے ہر اکبار

کہ یہ جا اوسکے جیتے ہی تھی مرغوب یہیں رکھیے اگر اسکو تو کیا خوب

غرض جس طور سے رسم و آئین کیا اوس مرد کا تجہیز و تکفین

## در بیان تاثیر عشق درویش بدل دلہن و مذکور آن

الا اے ساقی خمخانۂ عشق ادھر دے ٹک وہ سے پیمانۂ عشق

پہ کیا پیمانہ لب ریز غم یار ہو جسمین سر بسر فرقت کا تکرار

نجانے یہ محبت کیا بلا ہے کہ جسکی آگ سے عالم جلا ہے

نہ تنہا عشق اوسے شیون آہنگ ہین خوبان بھی اسی اندوہ سے تنگ

جہان پاوے گا تو آشفتہ بلبل بٹھا دیکھے گا جیب طاقت گل

ہوا پروانہ جل کر کس جگہ ڈھیر وہان کھینچے ہو جیسے شمع کی دیر

خیا بخیہ واقف راز نہانی کرے ہے اسطرح گوہر فشانی

کہ یان درویش نے جس وقت دی جان وہی ساعت وہی لحظہ وہی آن

وہ شوخ اسطرح وان آشفتہ سر تھی گویا اس حال سے اوسکو خبر تھی

غرض یہ عشق جب کھولے ہے پردے جو حائل کوہ ہو تو شیشہ کر دے

یہ ادنے اک محبت کا اثر ہے کہ دل کو حال سے دلکی خبر ہے

یہ وہ پختہ اسے جانے ہے ای خام پڑا ہو جسکو اس صورت سے کچھ کام

کہ یہ دو شخص گو ظاہر میں ہیں دو یہ باطن میں نہیں فرق سر مو

خیال و وہم اون کے بیچ اسطرح دو آئینہ مین اک صورت ہو جسطرح

ہوئی جو چشم اس رو پر نظر باز
گیا اوس چشم پر نظارہ سے ناز

شگفت سے وان ہراک دل کا تھا یہ رنگ
کہ مثل غنچہ تھی تن پر قبا تنگ

زن و مرد و قبائل تھے جو کچھ وان
خوشی سے سہد گر تھے تہنیت خوان

نہ اوسکو صبر نہ طاقت نہ آرام
ہمیشہ گریہ و زاری سے تھا کام

ہر اکدم تازہ اوسکو اک خلش تھی
مقیم سینہ جاے دل تپش تھی

برنگ زلف گہ آشفتہ اطوار
گہے جون نرگس مخمور بیمار

جگہ غازے کے منہ اوپر وہ بیتاب
کرے تھی گریہ سے تزئین مہتاب

سجان سب گھر کے لوگ اوسکے تعب سے
ولے واقف نہ تھا کوئی سبب سے

بقدر فہم ہر یک کو عجب و پیر
کرے تھا اوسکے یہ مونیکی تدبیر

پر اوسکا حال تھا ہر دم تباہی
تپان تھی جس طرح خشکی مین ماہی

نسیم آسا اڑاتی تھی کبھو خاک
کبھو جون گل کرے تھی پیرہن چاک

کبھو نوچے تھی سر کے بال غم سے
کبھو نالان تھی فرقت کے الم سے

کبھی کہتے تھے ظالم ہے وہ مظلوم
گیا ہے کن امیدون ساتھ محروم

دماغ اپنا جلاتے تھے زن و مرد
ولے افزود تھا ہر لحظہ وہ درد

غرض یہ جو کچھ ہے کچھ ایسی ہی بات
جہان حیران ہے سو طب اور طبابت

نہ ملا پاسکے ہرگز یہ اسرار
عبث ضائع ہیں یان تعویذ و طومار

عناصر سے ہو گر زیادہ کوئی چیز
طلب اوسکی کرے تشخیص و تجویز

نشستہ ہووے جون دردتہ آب
اگر سودا تو کیجے فصد و جلاب

دگر صفرا کرے صحت کی غارت
تو تبریدون سے اطفای حرارت

## در بیان رخصت شدن

و لعین بخشش در عشق درویش

ہمارا کسقدر تو یہ سر آئے — کہ اوسکی کنہ ماہیت کو وہ پاوے
کرین ہین حسب ظاہر ہم بھی تدبیر — یہ کیا جانے ہے کیا اسرار تقدیر
چنانچہ یون سنا ہی مین کہ جسدم — ہوا یہ بیک اوس منزل کا محرم
تھے اوس گھر کے جہانتک پیر اطفال — ہوئے اوس سے وہ سب سان احوال
پس از تبلیغ چندین حرف جانکوب — دیا اون نے اونھین آخر یہ مکتوب
لیا اور بعد پڑھ چکنے کے یکسر — ہوئے اس ماجرا سے سب وہ مضطر
کہ یان سے گر ابھی چلیے تو یہ خوب — کہ ہو معلوم وان کا کیا ہی اسلوب
پرا زبس ہوگیا تھا موسم شام — وہ ہین وہ رات بیتی کام ناکام
اگر بالفرض تھی وہ عید کی سلخ — شب ماتم سے بھی گذری نہایت تلخ
عجب حالت رہی ان سب پہ طاری — نتھا کچھ کام جز اختر شماری
اونھون کا حال بد کرنے سے لے درا — گریبان صبح صادق نے کیا چاک
شفق نے طرح اوس گل پیرہن کے — رنگی لو ہو مین سب پوشش بدن کی
پڑی پھیکی جو رنگ شب کی سیاہی — ہوئے وان کو کچھ اونکے لوگ راہی
پس از قطع مسافت یہ عزیزان — ہوئے وارد جو وان افتان و خیزان
جہان تک اوس جگہ کے تھے اکابر — ہوئے خدمت مین اونکی آگے حاضر
کھلائین کمرین اور جھاڑے سر و رو — بٹھایا اونکو اور بیٹھے ہر اک سو
ہین جس صورت سے خدمت کے سرانجام — بجالائے وہ سب انواع اکرام
غرض بیٹھے یہ جب وان فارغ البال — ہوئے اوس خستہ سے مستفسر حال
کہ اب اونکے مرض کا ڈول کیا ہی — اوسی صورت سے ہی یا کچھ شفا ہے

یہ سب کرتے تھے ساتھ اوسکے مدارا ۔ یہ وحشت اوسکی ڈھونڈھتی تھی کنارا

نتھا اسکو کسی کے ساتھ آرام ۔ وہی دیوانگی سے دمبدم کام

سنایت اک کنیز کہنہ عصر ۔ کہ دلکش نظم تھی جسکی سر اک نثر

جہان گرم سخن ہوتی تھی وہ زال ۔ تھی وان دلالہ و محتالہ کیا مال

ضعیفی سے کمر اوسکی کمان بات ۔ کہ جسنے کی تھی بڑھیا آگہہ کی مات

جھکا تھا اسکہ پیری سے وہ قامت ۔ تھی سر پر ٹھوکرون سے نت قیامت

رکھے ہے ہات مین اپنے جو چقماق ۔ کمین تھی اونچی اوسے بانونکی ساق

غرض اس ڈول پر یہ کاردانی ۔ تھی گویا مادر گیتی کی نانی

ہوئی درپی فسون سازی کی یہ جب ۔ ہوے اوسے جدا جتنے تھے ان سب

بخانے کیا کی اوس کافر نے تدبیر ۔ کیا دو ہی سخن مین اوسکو تسخیر

جب اس حالت سے آئی کچھ سر راہ ۔ سواری مین وہ بیٹھی اور یہ ہمراہ

تھا گویا شاق اوس پہ بر تکلف وار ۔ یہ کیا کیجے ہے لازم گنج کو مار

نگر وہ غم تھا کچھ اسکے لیے کم ۔ کہ گردون نے دیا اس غم پہ یہ غم

غرض جب وانسے چل نکلی سواری ۔ ہوئی دونی وہ اوسکی بیقراری

نتھا صبر و سکون اوسکو نہ آرام ۔ یہ وہ باتون مین کرتی تھی اسے رام

کبھو کہتی تھی خوش مین وہ قوم کا حال ۔ کہ تجھ بن زندگی ہی اوسپہ اشکال

یہ نحوی قصہ و دستان معقول ۔ کبھو رکھتی تھی اوس وحشی کو مشغول

کہ اوسکے دلسے کیون ہی غم غلط ہو ۔ یہ جو ہوتا تھا نہو وہ کس نمط ہو

ہین دلجوئی کے جس صورت سے انداز ۔ سر زلف سخن کرتے تھے وہ باز

الا ای ساقی سبحانہ ناز | نرکھہ مے کو لب ساغر سے تو باز

غنیمت ہے ارے ظالم کوئی دم | ہے عرصہ زندگانی کا بہت کم

کہ شمع بزم ہستی آہ فریاد | سدا رہتی ہے زیر دامن باد

نکر یہ تنگ عرصہ مجھہ اوپر تنگ | خدا جانے زمانہ کیا کرے رنگ

تجھے اپنی ملاحت کی قسم ہے | مرے دل کے جراحت کی قسم ہے

قسم ہے تجکو اپنے زلف و روکی | قسم ہے تجکو گل کے رنگ و بوکی

قدح کو آتش تر سیکے بھر تو | طراوت دے گل داغ جگر کو

تنک بہکے جو اوس مے سے مرا کام | حدیث جذب الفت تا ہو انجام

خوشا تاثیر جذب عشق کامل | سراپا ہے اثر جس سے ہر اکدل

نہ لیجا کہربا اسطرحسے کاہ | کرے جو جذب جانان جان آگاہ

تصرف تا شریک آب و گل ہے | کشان آہن کو مقناطیس دل ہے

کیا ہے دل نے آئینے کو حیران | دیا ذرہ کو دل نے شوق طیران

کرے عاشق کا یہ ظالم اگر کام | نہ دے معشوق کو بھی ہرگز آرام

فسون سازی یہ اپنی جب کہو وے | جنازے پر نہین تو گور پر لاوے

اسی صورت سے اسکا فرکی ہے ڈول | چنانچہ ہے اوسی او کی یہ قول

کہ جب وہ نازنین تکیہ مین آئے | جگہ درویش کے اک ڈھیر پائے

وہ نیش غم جو تھا خاطر مین مرکوز | ہوا جون نیش عقرب نار آموز

کیا صد آہ آتشناک نے جوش | یہ غیرت اوسکو کہتی تھی کہ خاموش

چھپے دل سے ہزارون نالہ تا لب | بولے دل جانتا تھا اوسکو یا رب

جو پوچھیں گے ہمیں خویش و برادر ‌ ‌ کہاں چھوڑے وہ ستھنے نازپرور

جواب اسکے سوا ہم کیا کہیں گے ‌ ‌ کہ شرمندہ سے ہو کر چپ رہیں گے

اگر ہم جانتے ایسا سرانجام ‌ ‌ نہ لیتے یہاں کے رہنے کا کبھو نام

برنگ گل گریبان چاک و مضطر ‌ ‌ پڑے یونہیں تھے اوس مرقد کے اوپر

کوئی کرتا تھا تن پر پیرہن چاک ‌ ‌ کوئی ڈالے تھا سر پر متصل خاک

کوئی کہتا تھا کھودیں اس جگہ کو ‌ ‌ ہو شاید اوس تلک لیجائیں رہ کو

تھے غنچہ وا انکے سب اس غم سے دلتنگ ‌ ‌ نتھا پھولوں کے منہ پر مطلقا رنگ

ہوا جب سرو اس حالت سے آگاہ ‌ ‌ بنا سر تا قدم وہ صورت آہ

سر شاخ و بن اوس جا گہ جو تھی پات ‌ ‌ ملیں تھے ہمدگر افسوس سے ہاتھ

اک عالم انکے گرد اگر ہوا جمع ‌ ‌ ہو پروانوں کی جون کثرت سر شمع

پھر آخر جسطرح ہے رسم و آئین ‌ ‌ لگے کرنے اونھوں کی لوگ تسکین

کہ گو کیجے ہزاروں نالہ و آہ ‌ ‌ نہیں واں سے گئے کو پھر ادھر راہ

ہے یاں دم مارنے کا کسکو یارا ‌ ‌ نہیں بندے کو غیر از صبر چارا

چلا آیا ہے اول سے یہی ڈول ‌ ‌ یقینی ہے کسی عارف کا یہ قول

اگر صد سال باشی ور بہ یک روز ‌ ‌ بباید رفت زین کاخ دل افروز

نہ جان اشکال عالم دیر پا ہیں ‌ ‌ یہ سب سیلی خور دست قضا ہیں

بگاڑیں ہیں ہزاروں رو کے کاکل ‌ ‌ بنائے اس چمن کا سنبل و گل

یہ جتنا تختۂ روئے زمیں ہے ‌ ‌ ہر اک خطہ پہ یہاں اک نازنیں ہے

جو آیا اوس گذرگہ میں سو گذرا ‌ ‌ نہ وامق ہی رہا آخر نہ عذرا

اوٹھی سب بزم آیا وقت خفتن ہے اب گفتن سے اولیٰ نگفتن

## مثنوی

ایک مشفق ہین ہمارے مہربان خوبصورت خوبسیرت نوجوان

ناگہان اک روز ہمسے مل گئے دیکھتے ہی شکل جون گل کھل گئے

جب ہوے آپس مین ہم اور وہ دوچار آہ نکلی دل سے اک بے اختیار

دیکھتا کیا ہون کہ عالم اور ہے گرد رخسارونکے خط کا دور ہے

رنگ دھوان سا اوٹھ رہا ہے آگ سے اوڑ گئے ہین جیسے منہ کے بھاگ سے

نے وہ شوخی نے وہ لٹکا ہین رہا نے وہ صورت ہے نہ وہ جوبن رہا

پڑگئی ہین منہ کے اوپر چھائیان ناک پر بھی آگئی ہین سیائیان

چہرہ مسون سے ہے سارا بدنما رنگ منہ کا اوڑگیا جیسے ہما

چاند پر بادل کے جیسے چھا گیا مورچہ جون مغربی کون کھا گیا

منہ پہ سبزی اور سیاہی جم گئی جسطرح پانی پہ کائی جم گئی

ہوگیا اک مرتبہ ہی سبز رنگ جیسے آئینے کو کھا جاتا ہے زنگ

تب کہا مین یار یہ کیا ہے بلا کہنے لاگا ذکر اوسکا مت چلا

جب یہی بہتر ہے کہ اس ذکر کو سنیے آواز دہل کو دور سے

بیاہ کے کرنے سے ہوتی ہے خوشی مینے دیکھا تو یہ ہے مردم کشی

جب تلک اک عالم تجرید تھا ہمکو جو دن تھا سو روز عید تھا

کیا کرین اپنی مصیبت کا بیان ہووے کم بختی کسو کی مہربان

کد خدائی کا ہے جب سے اتفاق زندگانی ہوگئی ہے جی پہ شاق

جب مین دیکھی شمع صورت اوسکی شان | رہگئے انگشت حیرت در دھان
مونہہ قضا کا دیکھتا ہی رہگیا | جو پڑے سر پر غرض سب سہ گیا
ہوگیا اوسوقت غمگین اور ملول | سینگ دے سر پر خدا تو ہے قبول
شمع بھی رونے لگی وان میرے ساتھ | شعلہ بھی ملتا رہا اس غمسے ہاتھ
چاندنی کالک ملے تھی منہ کے تئین | خاک اوپر لوٹتی تھی چاندنین
ایک میری ہی نہ تھی وان چشم تر | روتی تھی شبنم بھی میرے حال پر
قطرۂ شبنم کہ از گردون چکید | ہمچو اشک از دیدۂ پرخون چکید
چشم انجم سے گرے پڑتے تھے اشک | جون گہر افلاک سے جھڑتے تھے اشک
اور ثریا عقد گوہر بار تھی | چشم پرخون اشک خون افشار تھی
آستین رکھہ مونہہ کے اوپر کہکشان | سوتی تھی با دیدہ ہاے خون فشان
ایک تو اس غمسے دل شب تھا دونیم | تسپہ آہ سرد بھرتی تھی نسیم
صبح صادق نے کیا سینے کو شق | خون دل پینے لگی اپنا شفق
کیا کہون مین جیسی کچھ گذری تھی رات | صبح کو رخصت ہوئی وان سے برات
آئی اک ماتم زدہ سے گھر کے بیچ | جب رکھا ہمنے قدم کوچے کے بیچ
ہر طرف سے اک مبارکباد تھی | پر ہمین دشنام سے وہ زیاد تھی
لوگ تو خوش وقت اور خورم ہوے | یک گرفتار مصیبت ہم ہوے
بارے اپنے گھر مین اب رہنے لگے | چرخ کے جور و جفا سہنے لگے
گذرے جب اس بات کو کتنے ہی روز | ایک دن بولا وہ ماہ دلفروز
تم جو تو میرے مجازی ہو خدا | جس طرح سے امر ہولاؤن بجا

آدمی کے بیچ سیرت چاہیے ‌ ‌ پر اسے چشم بصیرت چاہیے

آشنا سیرت سے ہوجے میرجان ‌ ‌ صورت ظاہر تو ہے یہ کوئی آن

کر اسی سے تو قیاس اے میرے یار ‌ ‌ کوئی دن تھی آہ تجھہ پر کیا بہار

اب ترا وہ رنگ روغن ہے کہان ‌ ‌ وہ تری صورت وہ جوبن ہے کہان

کیجیے صورت کا بس کیا اعتبار ‌ ‌ کوئی دن ہے یہ بھی جون فصل بہار

خوبصورت یار بھی اپنے گئے ‌ ‌ مونس و غمخوار بھی اپنے گئے

جیسے عبدالحی تابان ہوچکا ‌ ‌ ساتھہ اوسکے اک سلیمان ہوچکا

گرچہ تھا وہ ماہ کنعان وقت کا ‌ ‌ ہوچکا وہ بھی سلیمان وقت کا

یوسف مصری سے مصری کم نتھا ‌ ‌ تلخی دوران سے جسکو غم نتھا

نام تھا اک خوب صورت کا عزیز ‌ ‌ جان سے زیادہ ہمین تہا عزیز

اوٹھہ گیا افسوس اپنے عصر سے ‌ ‌ کم نتھا وہ بھی عزیز مصر سے

ہوچکا مالک بھی ملک حسن کا ‌ ‌ تھا وہ بخشی الممالک حسن کا

سیر قطبی قطب تارا ہوچکا ‌ ‌ کیا کہون مین زور پیارا ہوچکا

سانورون مین اک گمانی زور تھا ‌ ‌ ہند مین جسکے نمک کا شور تھا

حسن و خوبی مین غرض یہ طاق ہے ‌ ‌ کیا کہون مین شہرۂ آفاق ہے

ایسی صورت کے ہزاران خوبرو ‌ ‌ ہوچکے مین یار اپنے روبرو

ایک ہو تو جسکی خاطر رویئے ‌ ‌ آہ اب کس کس کی خاطر رویئے

ایسی کتنی مورتین یان سٹ گئین ‌ ‌ کیسی کیسی صورتین یان سٹ گئین

ہے اب کوئی نہین ہمدم رہا ‌ ‌ وہ زمانہ اب نہ وہ عالم رہا

## تمت القصائد والمثنویات

بتوفیق ناظم امور عالم کہ مصرعہ موزون نشان دہندہ بیت پر مضمون ابروی شوخ نگہان است

بسم الله الرحمن الرحیم

## غزل

| | |
|---|---|
| ایکه در چشم بهر صورت تو منظوری بیا | وی بدل نزدیک من از من چرا دوری بیا |
| در ملاقاتم بخود بهتان مهجوری بیا | منکه پیدانم ترا نوعیکه مهجوری بیا |
| من بدل جور ترا بهتر ز مهر انگاشتم | گرچه در ذیل ستم کیشان تو مشهوری بیا |
| مانعت امروز ای چشم و چراغم گر کسی است | شب بکش در دیدهٔ او سرمهٔ کوری بیا |
| نامهٔ وصل ترا خط بر رخت آورده است | رفت ایام فراق و وقت مهجوری بیا |
| یکسر مو شوکت حسنت نخواهد کم شدن | من گدای کاسه در دست و فغفوری بیا |
| گوش عالم ز اشتهار عشق پاک من پر است | جان من از وارثان بگرفت دستوری بیا |
| من که از خود میروم هرگه تو می آئی برون | ای بقربانت چرا در خانه مستوری بیا |

بیتو گردون روز سودا را شب دیجور ساخت
ای سراپا رشک نور شمع کافوری بیا

از زمهری عشق بجای رسیده ایم / صد خضر گم شود بتلاش سراغ ما
چون لاله از درون و برون پر ز آتش است / طاقت کرا که تا بلب آرد ایاغ ما
از اختلاط او دل یک غنچه وا نشد / شرمنده رو نسیم برون شد ز باغ ما
از تیرگی اختر ما گرد و آفتاب / شهباز خلعت است زبینک کلاغ ما
ما گر شویم یا شود او گنگ تا بحشر / سازد بهرزه گوئی ناصح دماغ ما
آید به پیش ما که ز معمورهٔ جهان

زخم دل کس بخیه مرهم نپذیرد / باید که باندیشه کشی تیغ زبان را
اهل نظر دانند که چون شعلهٔ فانوس / بینند بیک پرده نهان را و عیان را

شایان جرس قافلهٔ ریگ روان نیست
کی ناله گلوگیر شود مرده دلان را

تنها نه صبح خنده زند بر بقای ما / چشمک حباب نیز به نشو و نمای ما
از کوچهٔ فراغت دل کی توان گذشت / آزادگی ما شده زنجیر پای ما
بستیم در بروی دو عالم سوای ما / جای فرشته نیست بخلوت سرای ما
آیینه ایم و طعمهٔ زنگار گشته ایم / تا زشت را ملول نسازد صفای ما
مه پیش یار در حق پروین زبان کشود / یک خوشه چین حسن تو اینهم سوای ما
ما را بدل امید رهائی خیال محض / دام از نگاه تست و قفس از وفای ما

حیوان طبع ز جنس خود اصلا نمیکند
این ننگ هیچکس نپسندد سوای ما

نخورد آب بما هم دل درویشی ما / هست بیگانه ز ما رابطهٔ خویشی ما
سعی امروز کنم از چه برای فردا / سبز نه خنده بما عاقبت اندیشی ما

ما نالیم ز جور فلک دون خود را
شانهٔ زلف جفا ساخته دلریشی ما

کس برون زنان کوچه نتوان کرد این دلداده را / باد بر دارد مگر خاک من افتاده را
ما بنقش پای مردم قطع منزل چون کنم / هر که ره گم کرد او جوید بصحرا جاده را
کفر و دین در عشق هم یارب نقیض دیگر اند / یا برهمن ده کفر یا دین آن برهمن زاده را

ناگاه ز قمری چو شنیدیم صدائی
گفتیم و بر فتیم که عشق ست صدا را

باشد ز گریه ام دل سوزان من در آب
این طرفه آتشی ست که دارد وطن در آب

مانند شمع ز آتش سودا و جوش اشک
باشد سرم در آتش و سوزان تن در آب

زان آتشی که عشق تو در جان من زد ست
گوهر شرر شود چو فتد عکس من در آب

گردید بسکه آب ز شرم لب عقیق
شد غرق همچو خطهٔ یونان یمن در آب

از جوش گریه مردم چشم شب فراق
گردید همچو مردم آبی وطن در آب

گردد گهر بجرف صدف قطرهٔ گلاب
شوید چو روی خویشتن آن گلبدن در آب

سودا بگریه شور و فغانم نگشت کم
حرفیست اینکه نیست صدای سخن در آب

آن شعله که در خرمن موسی شرر اوست
دیدیم بمقامی که لبم قفل در اوست

آتش بدلم میزند این تنگ که این شوخ
مخفی ست پس پرده و بیرون خبر اوست

ای شیخ ز جاروب کش میکده ام پرس
رازیکه نهان است ز تو در نظر اوست

آن می که بیک جرعه ز خود برد جهان را
طرف دل عاشق تبلاش اثر اوست

کی مرغ دلم را هوس صدره نشینی ست
در چنگل شهباز کسی بال و پر اوست

من بشکف دیر ازان گشته ایم ای شیخ
زان در چو من را که نرانند در اوست

آن شمع که در پردهٔ فانوس خیال است
این مجمع آراسته قربان سر اوست

گلدستهٔ دوران که باین رنگ و بهار ست
تا رنگ کیست که بند کمر اوست

قسمت چو برسید ز آب و خور سودا
منشی قضا گفت که خون جگر اوست

بی سوز سینه کس بتو حاشا نمیرسد
جز داغ دل چراغ در منزل تو نیست

لیلی وشی نماند ازین بزم که او
مجنون صفت روانه پی محمل تو نیست

صد کار دست بسته برآید از و مگر
رحمی بجان و دل شده کار دل تو نیست

سودا شبی بواقعه دیدیم شاد باش
جز تیغ ناز یار اجل قاتل تو نیست

سخن ز ما بجهان وز دیگران گهر است
بگو که گوش ترا میل با که بیشتر است

سپرده تیر تو پیکان وزان مرا خطر است
که دل ز زخم سنان خانهٔ هزار در است

ز سنگ و تیشهٔ فرهاد هر طرف خبر است
بداد ما نرسد کس که ناخن و جگر است

بگل وفا چو نباشد ز باغبان مهر ی
درین حدیقه ازین هر دو هیچ در نظر است

ز ما پیام بآن گو که ای برد مهیات
زبان بریده بجای که صد پیام بسر است

همین می چه عجب گر شوم ز عصیان پاک
در آفتاب شود خشک دامنی که تر است

کدام سوخته را با تو گرم جوشیهاست
که شمع نامه و پروانه مرغ نامه بر است

کدام گل ز چمن رفت باغبان کامروز
صدای مرغ سحر ناله های نوحه گر است

گمان مبر که شد از گریه خشک چشم ترم
هنوز صد ره اشک پارهٔ جگر است

بیا بیا نفسی چند شمع بالین شو
که خستهٔ غمت امشب بحالت دگر است

بتذیل بی هنر انست کوهکن سودا
کسیکه دل ز طلب کند صاحب هنر است

ساختیم از حال دل آگاه و یار از دست رفت
کرده ام کاری بنادانی که کار از دست رفت

شهسوار عرصهٔ عشقم ولی در کوی دوست
ناگذر کردم عنان اختیار از دست رفت

| | |
|---|---|
| شد تشنه تبسمت از تشنگی فنا | جائیکه بموج آب بقا میفروختند |
| از دست شان بریده بدامت فتاده ایم | آنانکه صید را بهوا میفروختند |

سودا ازین بلاد سعادت نشان بهم
کانجا بجای چغد هما میفروختند

| | |
|---|---|
| شادم اگر بهای دلم یار بشکند | این شادی دگر که بازار بشکند |
| جنس دل مرا تو بن بار پس بده | این کار قدر فهم خریدار بشکند |
| یارب بپیش آن ستم آموز بی سبب | صیاد بال مرغ گرفتار بشکند |
| بیماری مرا بدلاسای کس چه سود | هر گه طبیب خاطر بیمار بشکند |
| کس خبر شکستگی بی برو شنیدیم ندید | چون شاخ پر ز میوه که از بار بشکند |
| دل برد از من و چه بهبر جبیس شکست | چون محتسب که شیشه میخوار بشکند |
| پیمان یار نیست کم از رنگ روی من | عهدش دل است که هر بار بشکند |
| بهر شکستنش ندهم دل چو ناصحا | ترسم ازان که خاطر دلدار بشکند |
| بر سر بنه کلاه مباد اگر گرونت | زاهد ز بار گنبد دستار بشکند |
| بلبل بخواب باز نه بیند غرور گل | او گوشهٔ کله چو بگلزار بشکند |

سودا بچشم سنبل و گل را چه عزتست
جائیکه یار طره برخسار بشکند

| | |
|---|---|
| سودا دلم چو همدم دوچار نالد و گرید | ستم رسیده بغمگسار نالد و گرید |
| مدام این دل سرگشته گرد آن غبغب | بچرخ آید و دولاب نالد و گرید |
| سحر در آئینه یارب ببیند او رخ خود را | چو من مباش بشبهای تار نالد و گرید |

کار از دست من افتاد و از آن می ترسم — که سر بخت زبون دست من از کار افتد

بهر سعی اندر خود گر نهم پا بیرون — خار در راه طلب از سر دیوار افتد

مژدهٔ وصل تو ای شوخ بدان می ماند — خبر عفو چو در گوش گنهگار افتد

قصد گلگشت چمن بتو گر آید بخیال — پای این دل شده چون سرو در رفتار افتد

سر مکن ناله به تقلید من سوخته دل — آتش ای مرغ سبا دا که بگلزار افتد

شیخ در صومعه ما خلوتیان را دیدیم — ای خوش آن مست که او بر در خمار افتد

مذهبی ده بمن ای عشق که از دولت او — گاه تسبیح بگردن گهی زنار افتد

خم درین باغ نکرده بطمع قامت ما — زیر هر نخل اگر از ثمر ابتار افتد

میفروشم دل خود را بنگاهی لیکن — ترسم آن راز که در سمع خریدار افتد

پیش این مشتریان حال دلت ای سودا — همچو کالای عبدی کو بسر بازار افتد

تا گرفتار من دل شده با سلسله افتاد — در بادیهٔ قیس عجب زلزله افتاد

خار ره تفسیده ام و تشنه لب برق — چشم طلبم گر همه تن آبله افتاد

گم شد بطریقی ره دیر و حرم از من — کز شیخ و برهمن به سه هم قافله افتاد

در عشق تو کثرت که بجواری نگرفتیم — رسوائی ما از نظر غلغله افتاد

از وسعت ظرف دل عشاق مپرسید — عاشق نه چو منصور تنک حوصله افتاد

از گوهر ایشان چه بگویم که ز دریا — روزیکه جدا شد بچه مرحله افتاد

در دین و دل و صبر و خرد تفرقه رو داد — عشق تو پلنگ است میان گله افتاد

هر راه نوردی که بکوی تو قدم زد — از آتش غیرت بدلم آبله افتاد

در شعر خیالست تو را رو که بگردن — گویا پسر از عقد زن حامله افتاد

آنانکه بدست تو دل زار فروشند — صبر و خرد و دین همه یکبار فروشند

گر جور تو انیست بسجانت که دگر بار — عشاق ز جنس دل اگر عار فروشند

از حلقهٔ خوبان بدر آن شوخ بیفزا — این گل بو دارزان که بگلزار فروشند

با صورت دادوستد دل چه بگویم — چون مرغ اسیری که ببازار فروشند

عزلت نگزیند چه کند شیخ که زندان — تا کنده ز تن خرقه ببازار فروشند

مردم چه ببازار چراغ ره بفضل اند — رحمت نخرند از تو و کردار فروشند

گر لذت درد کف پا را کنم اظهار — هر خار بنرخ گل و گلزار فروشند

اندیشه ز کالای دکاکین بیان کن — اینها همه یکدست خریدار فروشند

مایوس ز اقرار مشو دل که خریدار — چسپان چه شود جنس بانکار فروشند

از خوبی سودا چو زدم حرف بفرسود — بالله که صاحب چه قدر بار فروشند

عید شد عالمت ثناخوان باد — دشمن دولت تو قربان باد

تا قیامت ملازم در تو — عید با عشرت فراوان باد

بر جناب تو تا بروز قیام — کرم و لطف شاه مردان باد

خوان نعمت نگستری در دهر — خلق مرهون لطف و احسان باد

خلق گردند حلقه در گوشت — حکمت از هند تا با یران باد

دل و دست تو روز بخشش و جود — رشک عمان و غیرت کان باد

همچو بحر محیط ابر گفت — بر همه خلق گوهرافشان باد

آستان تو باد قبلهٔ خلق — بر درت روی حق پرستان باد

روی بهبود از تو باد مرا — مشکلم جمله از تو آسان باد

گفت سودا شب شنیدا و نالهٔ من رحم کرد — گوش از وفرمودن شور فغان روشنا دست شاد

نی همین زان لعل خندانست طغیان گهر — باشد از روی عرقناک تو طوفان گهر

صاف دل هرگز نباشد از پی آزار خلق — لب گزیدن ها نمی آید ز دندان گهر

آب میگردد برنگ ژاله سرتا پا ز شرم — تاب حسنت گر ببیند چشم حیران گهر

در جهان هر سخن از مستمع گردد بلند — میشود پیدا بگوش دل نواشان گهر

راز ما روشندلان سودا کسی پوشیده نیست — هست سوراخ جگر ز چشم نمایان گهر

عشرت مطلب بباغ تصویر — کی ماه دهد ایاغ تصویر

غم نیست ز سیخ بخیه را — ایمن ز کمان ست زاغ تصویر

نظاره مجوز چشم حیران — بی نور بود چراغ تصویر

سودی ازین جهان خرابی ندید کس — گوهر بکف ز موج سرابی ندید کس

کی لذت نعمت به تنک مایگان دهند — خون جگر بظرف حبابی ندید کس

تخم امید اکه ترشح نصیب نیست — برگشته تا گذر ز سحابی ندید کس

یوسف بگر شهرهٔ حسنت نمیرسد — با آنکه صورت تو بخوابی ندید کس

مردم ز غمگساری دل تفتگان نیند — تر آستین ز اشک کبابی ندید کس

کاوش ترا بماست فقط ورنه محتسب — چون چشم یار مست خرابی ندید کس

آئینه را بمقابل رویم گرفت زنگ — حال مرا بچشم پرآبی ندید کس

اشک از گداز دل چو نشد سرخ عیب نیست — خوبی رنگ گل بگلابی ندید کس

سودا خموش رمز دو حرفست شرح عشق — درباب این مقاله کتابی ندید کس

زان دم که برد جلوهٔ صیاد در قفس — نی گل بجا طرم ز چمن باد در قفس

آب سیاه گشت و زناف غزال ریخت

تنها نه سنبل است ز زلفش بپیچ و تاب
سودا عبیر طرهٔ او کرد بر صبا

دوست و عشق تو مارا دشمن جان در بغل
بر سر فراق از داغهای دل مرا عیش است عیش

نالهٔ شبگیر دیدی چندین رنگ از دل روز و شب
افسر شاهی بسر دارم ز خاک کوی دوست

بر سمور و قاقم و سنجاب پشت پا زدم
درد دل را با که گویم آه ازین سبزان هند

پای عیش اینجهان در لغزش است ای بیخبر
مے برو خبر هیچ از دنیا کسے الا که من

آن سهار عمر کو سودا بیا مے که من
جان بستم رسیده من داد خواه دل

بستانم از که زین دو عده خونبهای جان
یارب بدرد بے اثری نالهٔ جرس

دل گشته ناتوان و نداریم در نظر
در برگ هر گلے بچمن رنگ حسن اوست

ای شیخ گر بسوے حرم میروی چه سود
یکشب اگر به بزم چو دم جا دهی چو شمع

ازبس بوی زلف تو شد شرمسار مشک
در خون نشست ازان خط عنبر سهار مشک

خیز و ز صحن باغ بجاے غبار مشک
تیر مژگان ترا دل گشت و پیکان در بغل

بی تو شبها میکنم سیر چراغان در بغل
ساخت عشق او مرا شیر نیستان در بغل

گوشهٔ خاطر به از ملک سلیمان در بغل
میگذارم دست هنگام زمستان در بغل

بهر زخمش هر یکے دارد نمکدان در بغل
گو که جام امشب بدست است جانان در بغل

برده ام خیرے تمنا نام پنهان در بغل
صبح سیر رفتم سوے مکتب گلستان در بغل

دل آنچه کرده است بجان من گواه دل
دل جرم چشم گوید و چشم گناه دل

گردید بهر قافلهٔ اشک آه دل
جز نوک خنجر مژه اش تکیه گاه دل

صاحبدلان چو سیر کنند از نگاه دل
با صاحب حرم نرسی جز براه دل

روشن شود بجان تو روز سیاه دل

رسائی نیست فریاد دلم با رنگوشش من
مگر آن داد خواهم کز دیار سر سے آیم

بیاد چشم و سودا چنان از خویشتن رفتم
که من آلوده چون اشک از غبار سرمه آیم

خاری بجگر از گل رخسار تو دارم
زردی رخ از نرگس بیمار تو دارم

چون شانه دل چاک و پریشانی خاطر
از پیچ و خم طرهٔ طرار تو دارم

تفسیده لب زخم یکے قطره تمنا
از آب دم خنجر خونخوار تو دارم

بر بوی گلے بستم و نالان دل افگار
بلبل نوا سنجی منقار تو دارم

خاموشم و نقد دل و جان سخن امروز
ای سیمبران قیمت گفتار تو دارم

خاموشم و گنج گهر اے اشک بدامن
از بهر نثار سر گفتار تو دارم

تا زلف فرو شعله بر عارض چون ماه
بس روز سیاهی ز شب تار تو دارم

آن سنگدل آخر سر بالین تو نامد
حیرت زده از مردن دشوار تو دارم

دل را کشید جانان تا در بر تبسم
زد موج رنگ لعلش گل بر سر تبسم

بیجاست ای جفاجو بر پا کشیدن تیغ
ما را که میتوان کشت از جوهر تبسم

هنگام ناز دارد پرواز خنده روئے
چین جبین او هم بال و پر تبسم

گر چشم تا به بیند انداز شوخیش را
سر تا بپا چو برقست یک پیکر تبسم

شادیم ای ستمگر کز زخمهاے تیغت
شد باز بر دل ما صد جا در تبسم

با ورقیب یک جا هر گاه می نشینیم
با ما سخن به تضحیک با او سر تبسم

گویا هر تبسم تا گویمش نه بیند
اینجاست دست قدرت سوهان گر تبسم

انداز خنده او با غیر سوخت ما را
داغیست سینهٔ ما از اخگر تبسم

کاریکه بر نیاید سودا ز جوهر تیغ
آن کار مے بر آید از گوهر تبسم

چون نخل آب دیده ز باران بباغ دهر
کردم ز بسکه پرسخن ابلهان عمل
سودا وصال یار بعمری چو دست داد
جلوهٔ حسنش بهر جا بود و من مے سوختم
آتش هجر آنچنان تیز است کاب چشم من
چهره ات را شعله کس بگفت کس با ننگ شمع
عالم آب است آتش زد مرا در بزم او
وعده های وصل با اغیار ایفا مے نمود
بسکه با روی تو نسبت داشت شمع انجمن
بتنوای رشک گل گلزار در فصل بهار
خط بگرد عارض آن شمع رو چشمم ندید
جنس حسن او فتاد آخر چو در بازار عشق
اگر خاکم کنی یارب بکوی دلربا افتم
غرور ناز ایام که هرگز سر فرو نارد
تو هر جوری که خواهی کن ز من هرگز نخواهد شد
گلستان بلبل طبع مرا شد معنی رنگین
اجل از حسبت وجوی مرا کے باز میدارد
بعشق خوش نگاهان راضیم گر صد جفا بینم
با آب خضر کی لب تشنهٔ ناز تو ره آرد

بارش نمود از همه اعضا گریستم
آخر بحرف مردم دانا گریستم
در بر کشیده تنگ من او را گریستم
داغ عشق او بدلها بود و من می سوختم
از سرم یک نیزه بالا بود و من می سوختم
ما همچو تشبیهات بیجا بود و من مے سوختم
با رقیبان باده پیما بود و من می سوختم
با منش امروز و فردا بود و من می سوختم
بر رخش پروانه شیدا بود و من میسوختم
لاله آتش زن بصحرا بود و من می سوختم
دود از یک شعله پیدا بود و من میسوختم
هر یکے سرگرم سودا بود و من می سوختم
بپای ره نوردان تا کجا خیزم کجا افتم
اگر صد بار چون رنگ حنا در دست و پا افتم
میان دادخواهان تو در روز جزا افتم
چو شاخ گل بگردد مصرع من از نوا افتم
شوم گر خاک در عشقش که دنبال صبا افتم
خدا آن روز ننماید که از چشم وفا افتم
لب خود را فشانم تر چو در آب بقا افتم

غافلی از حال آن بیمار کاندر خانه اش
آخر شبها بکوی او بمیدانم که کیست
حرف ای سودا برای اعتراض معترض
از تو می پرسم بمرگ من ترا لطف از سخن
لاله بید و چراغ ست چه می بینی تو
سینهٔ تفته ما و دل سوزان در وی
گل درین باغ ندیدست کسی اهل نظر
چشم را بسته درون دل یک خلق در آ
چون نظر کرد سوی نامهٔ من گفت رقیب
گفت رندی بتامل چو ترا دیدم شیخ
همنشین دور از و در نظر ما گلشن
سوی دنیا منگر زیر فلک ای سودا
بسکه بر یاد قدش بگریستم در پای سرو
هست پیش چشم تر دائم خیال تماشش
در دیار حسن میدارد بهار بی خزان
رشک آن شمشاد قامت بسکه آتش زد بدل
مردم سرکش ز آئین تواضع فارغ است
تلاش مردم دانا نکردی کاش میکردی
نسخ بند نقاب وا نکردی کاش میکردی

هر که خرم سیر و دغمناک می آید برون
یک صدای از دل صد چاک می آید برون
از زبان هر یکی بیباک می آید برون
تا نباشد قوت ادراک می آید برون
اینهم از دست تو داغ است چه می بینی تو
همچو اخگر با وجاغ است چه می بینی تو
خون بلبل با ایاغ است چه می بینی تو
این عجب کنج فراغ است چه می بینی تو
خلل او را بدماغ است چه می بینی تو
برزخ انس و الاغ ست چه می بینی تو
گلخن امروز بباغ است چه می بینی تو
جیفه بهر سگ و زاغ ست چه می بینی تو
رو بسر شکم خویش چون فواره از بالای سرو
راست میگویند باشد بر لب جوهای سرو
هیچ معشوقی نباشد در جهان همتای سرو
شد برنگ شمع صرف سوختن اعضای سرو
سخت دشوار است سودا سر کشیدنهای سرو
سراغ خضر چون موسی نکردی کاش میکردی
حباب آسا بسر شیدا نکردی کاش میکردی

ہست ازما تیرہ بختان خوشنما افتادگی
پختہ چون گردد ثمر از شاخ می افتد بخاک

از تو ناز و عشوہ می زیبد ز من عجز و نیاز
در فن افتادگی از بسکہ کامل گشتہ ام

دل طپیدن ہا ز خاک آستانش بردہ بود
سرخرو خیزد بروز حشر سودا چون شہید

زلف معشوقیم و مے زیبد زما افتادگی
ہست شاید سنگیہاے مرا افتادگی

سرکشی از شعلہ آید از گیا افتادگی
از من آموزد سرشک و نقش پا افتادگی

دستگیری گر نمیکردی مرا افتادگی
ہر کہ میدارد بخاک کربلا افتادگی

تمت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ردیف الف

مقدور نہین اوسکی تجلی کے بیان کا
جون شمع سراپا ہو اگر صرف زبان کا

پردے کو تعین کے درِ دل سے اوٹھا دے
کھلتا ہے ابھی پل مین طلسمات جہان کا

ٹک دیکھ صنم خانۂ عشق آن کے اے شیخ
جون شمع حرم رنگ جھمکتا ہے بتان کا

اس گلشن ہستی مین عجب دید ہے لیکن
جب چشم کھلی گل کی تو موسم ہے خزان کا

دکھلایئے لیجا کے تجھے مصر کا بازار
لیکن نہین خواہان کوئی وان جنس گران کا

ق

سودا جو کبھو گوش سے ہمت کے سنے تو
مضمون یہی ہے جرس دل کی فغان کا

ہستی سے عدم تک نفس چند کی ہے راہ
دنیا سے گذرنا سفر ایسا ہے کہان کا

عشق کی بھی منزلت کچھ کم خدائی سے نہین
دزد ادا ٹھگ ناز رہزن حسن راہ عشق مین
عشق وہ گھر ہی جہان ہفتاد و دو ملت کو راہ
کوچہ گردی مین عجب عزت سے ہی عزلت نشین
شعر و کہنا اوسے سودا ہی تاریکی عقل
کس سے بیان کیجیے حال دل تباہ کا
مجھکو تری طلب ہے یار تجھکو ہی چاہ غیر کی
دین و دل و قرار و صبر عشق مین تیرے کھو چکے
زمزمہ پیر رکھے ہے تو مرغ چمن کے گوش دل
حسن ترے کا ای صنم ہی کہ وہ مہ ہی نقش آج
وصل بھی ہو تو دل مرا غم کو نچھوڑے ہجر کے
سودا سنا ہی مینے یہ اوسپہ ہوا تو مبتلا
چھٹنا ضرور کہہ یہ ہے زلف سیاہ کا
جلکر تو اسے پتنگ گرا ہے شمع پہ
جون سایہ اس چمن مین پھرا مین تمام عمر
تاراج چشم ترک بتان کیون نہو یہ دل
اے آہ شعلہ بار ترا کیا کہون اثر
حاضر ہی تیرے سامنے سودا کر اسکو قتل
ہمارے نالہ سوزان سے ہی یہ ڈھنگ آتش کا

ایک سا احوال یان بھی ہی گدا و شاہ کا
نقد جان و جنس دل کے دخل کیا ہر راہ کا
تنگ جون دیر و حرم کب ہی در اس درگاہ کا
پانون مڑ کر خار بٹھلاتا ہی مجھکو راہ کا
شمع کا عکس اوسکے عارض پر کلف ہی ماہ کا
سمجھے وہی اسے جو ہو زخمی تری نگاہ کا
اپنی نظر مین یان نہین طور کوئی نباہ کا
جیتے جواب کی ہم بجے نام نہ لینگے چاہ کا
نالہ کبھی سنا تو کر اپنے بھی دادخواہ کا
تیری ادا پہ شیفتہ دل ہی گدا و شاہ کا
یہ تو ہمیشہ ہی رفیق وصل سے گاہ گاہ کا
رشک سے جسکے چہرے کے داغ جگر ہی ماہ کا
روشن نہ ہیر شام نہ چہرہ ہو ماہ کا
ہون داغ عذر دیکھکے تیری گناہ کا
شرمندہ پا نہین مرا برگ گیاہ کا
غارت کرے ہے ملک کو فرقہ سیاہ کا
رتبہ رکھے نہ کوہ ترے آگے کاہ کا
مجرم یہ سب طرح سے ہی پر یک نگاہ کا
کر اسکے ذکر مین اوڑتا ہی منہ سے رنگ آتش کا

دماغ جھڑ گیا آخر ترا نہ اے نمرود
چلا نہ پشہ سے کچھ بس تری خدائی کا

مرے سجود کی دیر و حرم سے گذری قدر
رکھوں ہوں دعوی ترے در پہ جبہہ سائی کا

نہ پونہچے وصل سے اب ہرگز زبان تلک یکحرف
اگر بیان کروں طالع کی نارسائی کا

دکھاؤں گا تجھے زاہد اوس آفت جان کو
خلل دماغ مین تیرے ہے پارسائی کا

طلب نہ چرخ سے کر نان راحت اے سودا
پھرے ہے اپنا وہ کاسہ لیے گدائی کا

ڈروں ہوں یہ نجاوے شہر بند ہ گر تار رونیکا
نظر آتا ہے پھر آنکھوں مین کچھ آثار رونیکا

جو بند کورا اوس سے کرتا ہے کوئی غمخوار رونیکا
تو کہتا ہے کہ چپ رہ ہو اوسے آزار رونیکا

سبب اس چشم کافر کے ہے کیا سر بار رونیکا
کہ باندھا صورت زنار اسنے تار رونیکا

نتھا کچھ کام چشم تر سے ناحق لگے جو بانے
کیا ہے شغل تین پیدا دل بیکار رونیکا

جو ہین آتش بکف ہے اشک اونکو موجب تزئین
گلے مین پہنوں ہوں جون شمع ہر شب تار رونیکا

گئے خون جگر گہ اشک گاہی لخت دل یار رو
کسو نے بھی کہین دیکھا ہے یہ بستار رونیکا

کرین پاک اسکو کب تک ہم کہ چشم زخم شمار رو
رکھے ہے ڈھب ہمارا دیدہ خونبار رونیکا

مین اپنے حال پر ہنستا ہوں ورنہ ہر گھڑی ظالم
محبت مین ترے سامان ہے کیا تیار رونیکا

کبھو مین بات بن رو کے نہ کی اوس سے پر اونے
نہ پوچھا یون سبب کیا ہے ترے سر بار رونیکا

نہ ڈھایا کونسا گھر سیل نے مجھ اشک کے سودا
گواہ اب تک تو ہے میرے در و دیوار رونیکا

دل مرا پند کو نسمجھے گا
تجھسا دانا ہزار حیف کہ تو
یہ ز خود رفتہ حق اسپنے مین
بچنے کو آگ سے سمندر کون

پند تیری انکو نسمجھے گا
یہ نسمجھا لہ وہ نسمجھے گا
مرنے جینے کو وہ نسمجھے گا
کچھ نصیحت کرو نہ سمجھے گا

تند ہو بولا وہ بانکا چھوڑ دامن کو مرے
رہتے ہوئے بھی کہیں دیکھا ہے خم تلوار کا

ٹوٹے تری نگہ سے اگر دل حباب کا
پانی بھی پھر پئیں تو مزا ہے شراب کا

دوزخ مجھے قبول ہے اے منکر و نکیر
لیکن نہیں دماغ سوال و جواب کا

کہتا ہے آئینہ کی سمجھ تربیت کی قدر
جن نے کیا ہے سنگ کو ہمرنگ آب کا

تھا کسکے دل کو کشمکش عشق کا دماغ
یارب برا ہو دیدۂ خانہ خراب کا

زاہد سبھی ہے نعمت حق جو ہے اکل و شرب
لیکن عجب مزا ہے شراب و کباب کا

غافل غضب سے ہو کے کرم پر نظر نہ کیجیو
پیہم ہے شرار برق سے دامن سحاب کا

قطرہ گرا تھا جو کہ مرے اشک گرم سے
دریا میں ہے ہنوز پھپھولا حباب کا

اے برق کس طرح سے میں حیران ہوں ترے پاس
نقشہ ہے ٹھیک دل کے مرے اضطراب کا

سودا نگاہ دیدۂ تحقیق کے حضور
جلوہ ہر ایک ذرے میں ہے آفتاب کا

جو چلیں چلتے ہو تم کیا اس سے حاصل ہووے گا
خون سے بہتوں کے غبار اس راہ کا گل ہووے گا

کیوں شیشہ کہتے تھے دلا شیریں لبوں کے منہ نہ لگ
ایک دن تجھکو یہ شربت زہر قاتل ہووے گا

چاک پر ہے تب تلک جو پھرتا ہے یہ کوزہ اے کلال
یہ کبھو ہمسے کسی سرگشتہ کا دل ہووے گا

شرح اپنی بیقراری کی لکھیں گے ہم اگر
نامہ اپنا پر پرواز بسمل ہووے گا

یاں جفا و جور کا ہم تم نہ سمجھیں گے حساب
دفتر محشر میں سب باقی و فاضل ہووے گا

صبر ہو کوہ گراں جسکا تو وہ عزم سفر
کر کے تجھ در سے سبک پہلے ہی منزل ہووے گا

سچ میں دنیا تو ہم چھوڑیں گے لیکن زاہدا
چھوڑنا تیری طرح ڈاڑھی کا مشکل ہووے گا

کرے ہے گوش فہم عالم ورنہ کہتی ہے بہار
جو گل آیا اس چمن میں ایک دن گل ہووے گا

زیادہ یک شب نہیں بقدر حیرانی مری
آئینہ تو صبحدم تیرے مقابل ہووے گا

قدر دان بن ہی بہت حال برا شیشے کا | ساقیا بھیج کہ دل آب ہوا شیشے کا
ڈاہتا کیون ہے عبث میکدہ ہستا نکو | محتسب تجھکون مگر دیو لگا شیشے کا
یار کیا جانیے کس کسکے یہ مونہہ لگتا تھا | اپنے مونہہ سے تو کبھو مونہہ نہ لگا شیشے کا
شیشہ ٹوٹا تو لیا دل کو دیت ساقی نے | مجھہ سوا کسنے دیا خون بہا شیشے کا
ہمسری گردن محبوب سے رکہتا ہے وہ | سودا اس واسطے گھونٹے ہے گلا شیشے کا

لگے ہے جام جو منہ دل ہے آب شیشے کا | لبون سے اوسکو لگالے تو ثواب شیشے کا
کیا ہین کام نکرنے کا رات ساقی سے | خدا کرے کہ ہو خانہ خراب شیشے کا
عوض ہے دل شکنی کا بہت محال اے یار | جو شیشہ ٹوٹے تو کیجے جواب شیشے کا
یہ گفتگو تو نہین خوب بزم مین ساقی | دہن تو باندہ لے ظالم شتاب شیشے کا
ہوا ہے غمسے مرا دل اب آب اے سودا | کہین تو بزم مین ٹوٹا حباب شیشے کا

نہی لانا مجالس مین نہین دستور شیشے کا | عبث توڑیگا ساقی سر کوئی مخمور شیشے کا
پکڑ گردن لہو پیجاے ہین یک گھونٹ مین سارا | نہین چلتا ہے میخوارون سے کچھہ مقدور شیشے کا
لگے ہے دیکھہ تو کس کسکے مونہہ سے مجلس مین | نکر سنگ جفا سے محتسب دل چور شیشے کا
زبس مجھہ حال پر جلتا ہے ساقیکی جدائی مین | نہ سمجھو بادہ ہے آتش سے دل معمور شیشے کا
فلک سے ہے درپئے ایذای دل ہر ایکے یان تک | کہ پنبہ سے کرے ہے بند یہ ناسور شیشے کا
کرے ہے اشک جاری چشم سے یہ وقت سجدہ کے | عبادت مین نہایت خوب ہے دستور شیشے کا
لگا زنہار مت سودا اون آنکھون سے دل اپنے کو | کہ ہر بدمست سے رکھنا بہلا ہے دور شیشے کا

مطلع ثانی
باطل ہے جسے دعوا شاعر کو ہمسری کا | دیوان ہے ہمارا کیسہ جواہری کا
چہرہ ترا ساکب ہے سلطان خاوری کا | چیرہ ہزار باندھے سر پر جو وہ زری کا

خبر شتاب سے سودا کے حال کی پیارے
نہین ہے وقت مسیحا ان یہ تامل کا

جی مرا مجھسے یہ کہتا ہے کہ ٹل جاؤنگا
ہاتھ سے دل کے ترے اب مین نکل جاؤنگا

لطف ای اشک کہ جون شمع گھلا جاتا ہون
رحم اے آہ شرربار کہ جل جاؤنگا

چین دینے کا نہین زیر زمین بھی نالا
سوتون کی نیند مین کرنے کو خلل جاؤنگا

قطرۂ اشک ہون پیارے مرے نظارے سے
کیون خفا ہوتے ہو پل مارتے ڈھل جاؤنگا

اس مصیبت سے تو مت مجھکو نکال اب گھر سے
تو کہے آج ہی جا مین کہون کل جاؤنگا

میری صورت سے تو بیزار ہے ایسا تو دیکھ
شکل اس غم سے کوئی دن مین بدل جاؤنگا

چھیڑ مت باد بہاری کہ مین جون نکہت گل
پھاڑ کر کپڑے ابھی گھر سے نکل جاؤنگا

ساحل بحر جہان پر ہون کہ جون ہیزم خشک
ڈوبا یا پانی مین نہ تو آگ سے جل جاؤنگا

نطق کہتا ہے مرا آج یہ ہر ناطق سے
آنکر ہونٹھ ابھی طوطے کیسے مل جاؤنگا

کہتے ہین وہ جو ہے سودا کا قصیدہ ہی خوب
اونکی خدمت مین لیے مین یہ غزل جاؤنگا

ہو یہ دیوانہ مرید اس لف جھٹ کس پیر کا
سلسلہ بہتر ہے سودا کے لیے زنجیر کا

زخم دل پاوے مرے سوز سخن سے التیام
چاک ملتا ہے زبان شمع سے گلگیر کا

گل ہے مشہد پہ کب بھیجے ہے وہ ابرو کمان
طرح غنچے کی کھلے جب تک نہ پیکان تیر کا

ایکدن تجھسے سلگ و ٹھٹھتے نہ دیکھا کاروان
ای جرس حاصل کچھ اس فریاد بی تاثیر کا

توڑ کر بتخانے کو مسجد بنا کی تونے شیخ
برہمن کے دل کی بھی کچھ فکر ہے تعمیر کا

سیم و زر کے آگے سودا کچھ نہین النسا کی
خاک ہی رہنا بھلا تھا ملکہ اس اکسیر کا

ترے خط آنے سے دلکو مرے آرام کیا ہوگا
خدا جانے کہ اس آغاز کا انجام کیا ہوگا

نہ دو ترجیح اے خوبان کسیکو مجھپہ غربت مین
زیادہ مجھسے کوئی بیکس ناکام کیا ہوگا

ظالم ہیں کہہ رہا کہ تو اس خون سے درگذر
داماں و داغ تیغ جو دھویا تو کیا ہوا

ہوا ہے یار کو یہ اشتیاق آئینہ کا
ہوا ہوں اسقدر انبا کی شکل سے بیزار
تمھارے چہرے کو دیکھا ہی جب سے خوبان نے
رہی ہے خانۂ چشم اپنے کی یہ شکل اوس بن
سوائے یار کی صورت نظر نہ آیا کچھہ
دو چار ہوتے ہی کچھہ کر دیا انھے معذور
زیادہ اس سے نہیں کوئی عیب کو سودا
کریں شمار ہم وسکے یار داغوں کا
ہمارے خانۂ دل کو ہے روشنی سے کیا
ابھی تو بزم میں آئے ہیں تیرے اے ساقی
گیا ہیں گھر سے ترے اور آبسے ہیں رقیب
سنی ہے ملنے کا سودا سے قصد مت کریا
میرے سخن کو فہم کیسے یوں فہیم کا
میخانے میں ازل کے مرے دل نے اہدا
غنچہ کو دسکے یاں ہے دم سرد سے شگفت
عالم کو مار رکھا ہے تین با قد دوتا
جس سے ملے تو پہلے ہی ال وسکی جنس سے

سودا کا قتل ہے یہ چھپایا نجائیگا
عالم کے دل سے داغ مٹایا نجائیگا

ز شام تا بسحر ہے فراق آئینہ کا
کہ دیکھنا مجھے ہوتا ہے شاق آئینہ کا
کیا ہی دید مقرر طلاق آئینہ کا
کہ جیسے آب سے پڑجیے واق آئینہ کا
ہمیں جو دید ہوا اتفاق آئینہ کا
مرے تو دلپہ ہے روشن نفاق آئینہ کا
سمجھہ میں اپنی جو آیا مذاق آئینہ کا
تو آکہ سیر کریں آج اپنے باغوں کا
سوائے داغ نہیں دخل یاں چراغوں کا
کوئی دنوں تو مزا لینے دے ایاغوں کا
مکان مرغ چمن آشیان ہے زاغوں کا
اوٹھا سکے گا تو کب نا زبید ماغوں کا
قیمت شکن صدا ہے یہ دُرِّ یتیم کا
دھویا ہے نقش ساقی نے امید بیم کا
شرمندہ اس چمن میں نہیں ہیں نسیم کا
زاہد یہ کاٹ ہے تری تیغ دو نیم کا
دل اوسکی وضع پر ہے و تیرہ ندیم کا

نہ آنکھون مین تھا اشک اور نہ سینے مین جگر ٹھہرا
نکلتے ہوگیا وہ لعل وہ سلک گہر ٹھہرا

عبث تو گھر بناتا ہے مری آنکھون مین اے پیارے
کسی نے آج تک دیکھا نہین پانی پہ گھر ٹھہرا

کہون کیا انقلاب اسوقت مین یارو زمانیکا
جسے سب عیب سمجھین تھے سو نظرونمین ہنر ٹھہرا

عجب کیا ہے جو آہ آتشین دل سے مرے نکلے
ہوا باہر جو شعلہ سنگ سے ظاہر شرر ٹھہرا

یہ وہ نالہ ہے جو آہن دلونکو موم کرتا تھا
نکی تاثیر اوس ظالم کے دلمین بے اثر ٹھہرا

کہین یہ بھی ستم دیکھا ہے یارو آشنائی مین
سمجھتے تھے جسے ہم نفع سو جیکا ضرر ٹھہرا

اشارے کے بولانیسے ہوا رسوا ہے یہ سودا
قیامت اوسپہ آویگی جو میر قول پر ٹھہرا

قتل سے میرے عبث قاتل پھرا
اوسنے موںہہ پھیر ہمارا دل پھرا

خاک ہے یہ عاشقونکی اے کلال
چاک پر اپنے نہ تو یہ گل پھرا

اوٹھگیا دل کا مرے اب اعتبار
یہ تو خوبان سے جہان کے دل پھرا

دیکھتے ہی خط چلا یون شاہ حسن
جس طرح منزل ہو عامل پھرا

بیٹھ رہ سودا تسلی دل کو دے
دربدر منت سے کیا حاصل پھرا

زخم کا دل کے تر و تازہ ہے انگور سدا
جاری رہتا ہے مری چشم کا ناسور سدا

جسکی ہم تیغ نگہ سے ہوئے گھایل یارو
چشم زخم اوس سے زمانیکا ہے دور سدا

ہے انھین شوق کسی دل کے لہو پینے کا
دیکھتا ہون مین تری آنکھون کو مخمور سدا

گو نہ ہے شیشۂ گردون مئی گلرنگ مجھے
خون دل سے تو مرا جام ہے معمور سدا

یار کی دیکھے تجلی جو تو موسے کیطرح
سنگ رہ سے ترے نکلے شرر طور سدا

ایک شب آکوئی دلسوز نہ دیا اسیر
شمع تک گور ہماری سے جلی دور سدا

دوستو سنتے ہو سودا کا خدا حافظ ہے
عشق کے ہاتھہ سے رہتا ہے یہ رنجور سدا

نہ طبع جید سے سرزد کبھو ہون معنی رنگین
سخن کو زادہ طبع سخنور کہتے ہین اوسکا
خدا دیوے بسر تو قابل تحسین دے ورنہ
کلام بے نمک کی شورانگیزی ہے ایسی کچھ
اگر ملک عراق اک ماچہ خر سو بار ہوا دے
مخاطب اسکو ہی کرتے ہین ارباب سخن سودا
دل اپنا چاہتا ہے وہ جنون از غیب ہویدا
ارادہ عشق سے پھرنے کا ہے فکر کفن بست کر
غنیمت جانتے ہین ہم تو ایام شباب اوسکا
ہنر ہے گرچہ فن شاعری آفاق مین سودا
تجھ قید سے دل ہو کر آزاد بہت رویا
تصویر مری تجھ بن مانی نے جو کھینچی تھی
نالے نے ترے بلبل نم چشم نکی گل کی
جو ٹین پڑی ہین بتین دیکھا مین گلستان مین
آئینہ جو پانی مین ہے غرق یہ باعث ہے
سودا سے یہ پوچھا مین دلمین بھی کسیکو دون
ترکش ادا لیند سینہ عالم کا چھان مارا
آتے مجھے جو دیکھا تیر و کمان اوٹھا کر
دندان و لب یہ سا وہی تھا نیم جان مین لیکن

جہان مین تجھ سے تھو ہر کے کب گلزار ہویدا
زبانون پر بخوبی چاہیے اذکار ہویدا
پدر ہو مور د نفرین جو نا ہنجار ہویدا
زمین بول گاہ خلق مین جو کھار ہویدا
عراقی کی پر اس مین کا ہیکو رفتار ہویدا
کہ جسمین کچھ بھی عقل و ہوش کا آثار ہویدا
کہ شکل صبح ای ناصح نہ تار جیب ہویدا
جہان یہ رزم ہوا و سچا اجل لاریب ہویدا
وہ اسکی قدر تب سمجھے گا جب دم شیب ہویدا
اگر نادان کو پونہچے تو اس مین عیب ہویدا
لذت کو اسیری کی کر یاد بہت رویا
انداز سمجھ اوس کا بہزاد بہت رویا
فریاد مری سنکر صیاد بہت رویا
تجھ قد سے خجل ہو کر شمشاد بہت رویا
تجھ سخت دلی آگے فولاد بہت رویا
وہ کر کے بیان اپنا روداد بہت رویا
مژگان کے بان سے تو ارجن کا مان مارا
کہنے لگا کہ یارو رکھیو دہیان مارا
مسی دو او نگلی ملکر کھایا جو پان مارا

دیکھا میں جب گلے میں ترے ہار دست غیر
بوسے کے ذائقے کو نہیں شہد و سم میں فرق
سودا ہے بے خلش نہ زخود رفتگی کی راہ
کرتا ہون سیر جب سے باغ جہان بنایا
اک نام تو سنا ہے دیکھا نہیں کسو نے
جتنے ہیں خوبرویان سب دلستان ہیں لیکن
جنسِ دو دم کو اول نراز کھولتا ہے
صدقے میں تیرے یارب ہمسونکو کرکے پیدا
دیر و حرم کو دیکھا اللہ ری فضولی
تو مت پکار اسکو اے باغبان کہ ہمنے
عالم کے قمری آسا ہے طوق بندگی کا
اکثر نشان بنتے ہیں عالم میں نام خاطر
صد مہر ہر چند ترے جور سے جان پر آیا
راست کیشونکے تف آہ سے ڈرائی کشور
موسم شیب میں بے فائدہ ہے لعب شباب
دل پُرخون کو مرے غنچۂ تصویر کی طرح
چشم انجم پہ نہیں ابر سے وہ روز سیاہ
رات کو دیکھ کے اے ماہ تجھے غیر کے ساتھ
ہو کے اوستاد دبستان سخن میں سودا

تار نگہ میں اشک کا دانہ پرو دیا
ہم پیکئے اوسے ہمیں قسمت نے جو دیا
کاشانہ پا میں اونکے فلک نے چبھو دیا
کیا جانے گل خدا نے تجھسا کہان بنایا
حق نے نشان عنقا تیرا دہان بنایا
اللہ نے تجھی کو اک جانستان بنایا
یوسف سے تو یہاں میں تجکو گران بنایا
گلے کا آپ کو میں اک پاسبان بنایا
یہ کیا ضرور تھا جب دل کا مکان بنایا
نزدیک آتش گل آپ آشیان بنایا
قامت کو تیرے جیسے سرو روان بنایا
تو نے سخن کو سودا اپنا نشان بنایا
شیشہ شکوہ نہ کبھی سینہ سے زبان پر آیا
تیر پھرتا نہیں جسوقت نشان پر آیا
کب ثمر دیوے ہے جون نخل خزان پر آیا
لب واشد نہ کبھی راز نہان پہ آیا
جو مرے دیدۂ خون ناب چکان پر آیا
طعنہ زن دل کا مرے گل کی کتان پر آیا
شعر کے قاعدہ دانان جہان پر آیا

روونے سے کیا حال اوس شوخ پہ روشن
سودا نے دیا عشق کا پانی سے جلایا

جام خالی سے جو ساقی نے مجھے اڈھکایا
مین کہا بخشئے صاحب مجھے مین بھر پایا

پڑا دریا پہ جو اوس زلف سیہ کا سایا
کاٹا کالے کا بھی دیکھا ہے نہ یون لہرایا

مین بندھا تار نگہ کا ہی قفس مین آیا
دام صیاد تہ خاک نہ مین بچھوایا

لیلۃ القدر تھی یارو جو شب وصل تو کیا
آخر اوس شب نے مجھے روز سیہ دکھلایا

سمجھے تھے مین خضر راہ محبت ناصح
میری تقصیر نہین دل نے مجھے بہکایا

یہ تو دو چیز سے خالی نہین اے رشک بہار
داغ تجھ عشق کا لالے کی ہے یا گل کھایا

ہمسری کی مہ نو نے جو تری ابرو سے
بدر کر چرخ نے چہرے سے اوسے گھٹوایا

مست کر اغماض خط آنے پہ کہ یہ قاصد غیب
نامہ بردار ونکو تیرے خط رخصت لایا

رات جو رند ہوے شیخ سے عمامہ طلب
شیخ نے کام بزرگی کے تئین فرمایا

گرچہ رویا مین ترے غم مین بہت سا لیکن
اپنے رونے کا مجھے رات تسلسل پایا

خون کے ہر قطرے سے کہتا تھا یہی بخت جگر
تو قرہ تک بھی نہ پونہچے گا کہ مین یہ آیا

معنی خامہ زبان کا جو مرے رنگین ہے
حسن دزدونکا مین بندش مین نہ ادا سکے پایا

بے تصنع تجھے کہتا ہون یقین کر سودا
گل جدا شاخ سے جسدم کہ ہوا مرجھایا

آنکھون سے اشک جتنا آتا تھا شب نہ آیا
زخم جگر نے یارو پانی مگر چورایا

ہے دادخواہ بلبل اوس جنگجو پہ یارو
تیغ نگہ سے جسکے لوہو مین گل نہایا

عارض سے چہرہ ہوکر اوسکے ہوائی رسوا
لالے نے خاندان کو داغ اپنا کیا لگایا

ہوتے جو غیر کے مین وارد ہوا گھر اوسکے
پت رہ گئی کہ اون نے آنکھون مین دہرایا

جس سینچے سے پیالا پیتے تھے ہم اون نے
دھنیے کی کھوپڑی مین پانی ہمین پلایا

برنگ آئینہ ہم اور سینہ صاف ہوے     جو اپنے دل پہ کسی شکل سے غبار آیا

ہماری خاک پہ گو چشم ترکسی نے نہ کی     ہمیشہ گریہ کنان ابر زار زار آیا

لگے جہان سے کیا کیا ستیزہ جو تہ خاک     کہ گل جب آیا تو مجروح بیشمار آیا

عمالفت نے کیا تیرے شہرۂ آفاق     وگرنہ مین ترے کوچے سے لاکھہ بار آیا

خبر لے دادمین سودا کی یون سنا ہے آج     کہ ایک شوخ کسی بے گنہ کو مار آیا

کب دل شکستگان سے کرعرض حال آیا     ہے بے صدا وہ چینی جسمین کہ بال آیا

سینے سے مین دعا کو لایا جو شب لبون تک     کہنے لگی اجابت کیدھر خیال آیا

ملنے کا ایکدم بھی یان ضعف دل ہے مانع     اوکتا کے اوٹھگیا وہ تب جی سنجال آیا

کونین تک ملی تھی جس دل کی محبکو قیمت     قسمت کہ یک نگہ پر مین اوسکو ڈال آیا

بخشش پہ دو جہان کی آئی تھی ہمت دہر     لیکن نہ یان زبان تک حرف سوال آیا

نازان نہو تو اسپر گر تجکو سنگ مین سے     گوہر نکالنے کا کسب و کمال آیا

ارباب فہم آگے وہ صاحب ہنر ہے     کینہ کسیکے دل سے جسکو نکال آیا

دیر خراب مین کل اک مست کی زبان پر     یہ شعر اوس جگہ کے کیا حسب حال آیا

اعمال دیکھہ تیرے می شرم سے عرق ہے     اے محتسب تجھے بھی کچھہ انفعال آیا

اکسیر ہے تو کیا ہے وہ مشت خاک سودا     خاطر پہ جب کسی کے اوس سے ملال آیا

باہر رکھون نہ بزم سے اے رشک باغ پا     جون شمع سر کے گل سے کرون تا نہ داغ پا

جون غنچہ رک رہا ہے دل اس باغمین کہ یان     خر آب جو کیا نہ کسی نے فراغ پا

کر بیت مین ہماری معاند سمجھہ کے دخل     ہر گھر مین دیکھہ بھال کے رکھتا ہے زاغ پا

دل تفتگان کی خاک سے ہے آبلہ کا خو     رکھتا نہین ہے کچھہ وہ زراہ دماغ پا

سر تا قدم گلا کر جب تک گرے نہ پانی
جون شمع داغ دل سے مشکل بہت ہے دھونا

جسطرح چاہتا ہے دنیا مین زندگی کر
لیکن تو یاد رکھیو عاشق کہین نہ ہونا

بے وجہ آشنا نہین ہر بار دیکھنا
کوئی دم کو پھولتے ہی یہ گلزار دیکھنا

نرگس کیطرح خاک سے میری اوگے ہے چشم
ٹک آن کے یہ حسرت دیدار دیکھنا

کھینچے تو تیغ ہے حرم دل کے صید پر
اس عشق پر بھلا تو مجھے مار دیکھنا

ہے نقص جان دید ترا پر یہی ہے وہین
جی جائے یار ہی مجھے یکبار دیکھنا

اے طفل اشک ہے فلک ہشتمین پہ عرش
آگے قدم نہ رکھیو تو زنہار دیکھنا

پوچھے خدا سبب جو مرے اشتیاق کا
میری زبان سے ہو یہی اظہار دیکھنا

ہر نقش پا پہ تڑپے ہے یار و ہر اک دل
ٹک واسطے خدا کے یہ رفتار دیکھنا

کرتا تو ہے تو آن کے سودے سے اختلاط
کوئی لہر آگئی تو مرے یار دیکھنا

تجھ بن عجب معاش ہے سودا کا ان دنون
تو بھی ٹک اوسکو جاکے ستمگار دیکھنا

نہ حرف و نہ حکایت نہ شعر و نہ سخن
نے سیر باغ و نے گل و گلزار دیکھنا

خاموش اپنے کلبۂ احزان مین روز و شب
تنہا پڑے ہوئے در و دیوار دیکھنا

یا جاکے اوس گلی کو جہان تھا ترا گذار
لے صبح تا بشام کئی بار دیکھنا

تسکین دل نہ اس مین بھی پائی تو پھر شغل
پڑھنا یہ شعر گر کبھو اشعار دیکھنا

کہتے تھے ہم نہ دیکھ سکین روز ہجر کو
پر جو خدا دکھاوے سو ناچار دیکھنا

سیہ کاری ہے مانند نگین ہر چند کام اپنا
نکالا روسفید آخر مین اس صفحہ مین نام اپنا

حباب آسا کیا ہے کار استغنا تمام اپنا
رکھا محروم مین قطرے سے اس دریا مین جام اپنا

نہ پوچھے نیستی عنقا کی ہستی کو مری ہرگز
کہ مین یان تک زبان سے بھی نہین سنتا ہون نام اپنا

روشن ہے وہ ہر ایک ستارے مین زلیخا
جس نور کو تونے مہ کنعان مین دیکھا

برہم کرے جمعیت کونین جو پل مین
لٹکا وہ تری زلف پریشان مین دیکھا

واعظ تو سنے بولی ہے جس روز کی باتین
اوس روز کو ہمنے شب ہجران مین دیکھا

اے زخم جگر سودۂ الماس سے خو کر
کتنا وہ مزہ تھا جو نمک دان مین دیکھا

سودا جو ترا حال ہے اتنا تو نہین وہ
کیا جانیے تونے اوسے کس آن مین دیکھا

والہ کو تری چشم کے آزار ہی رہا
عیسے وقت تھا تو وہ بیمار ہی رہا

چھوٹا جو زلف سے تو پھنسا دام خط کے پیچ
یہ مرغ دل ہمیشہ گرفتار ہی رہا

جاتی رہی ترے چمن حسن کی بہار
بلبل کے گل نظر مین ولے خار ہی رہا

جیسے ہوئی ہے قابل شمشیر وہ کمر
چھاتی پہ میرے مرہم زنگار ہی رہا

سوکھا نہ ایک پل مرا دامان و آستین
تجھ عشق مین یہ دیدہ خونبار ہی رہا

دیکھا ہے تجکو در پہ ترے جن نے ایکبار
پھر جب تلک جیا پس دیوار ہی رہا

ق

اک روز ایک یار نے اوس شوخ سے کہا
سودا کے دیکھنے سے تجھے عار ہی رہا

بولا کہ تیرے حق بطرف ہے اس امر مین
جیسے ہوا وہ خلق بد اطوار ہی رہا

اتنا تو وہ برا ہے کہ چہرے کا جسکے رنگ
پھر عمر اوسکی شکل سے بیزار ہی رہا

گو گھر مین سب کسیکے تو اے مہ جبین رہا
پروا نہین ہمین بھی یہ وہ دل نہین رہا

کیا فائدہ کہ در پے تحقیق ہم رہین
ملنے سے جبکہ ہم رہے پھر تو کہین رہا

اسباب دین و دنیوی کب تھا خیال مین
تیرا ہی دھیان تا بدم واپسین رہا

صبر و قرار و ہوش و دل و دین فدا کیا
تس پر بھی میری جان تجھے مجھسے کین رہا

نکلا کسی ہی طرح نہ دل سے ترے حجاب
سودا سے تو تو یار سدا ترشگین رہا

تیغ کا زخم اوٹھا سنبھلے ہے انسان لیکن
سامنے تیر نگہ کے نہ سنبھلتے دیکھا

سوجھی تدبیر نہ تقدیر کو بہلانے کی
جب تجھے قتل پہ عاشق کے مچلتے دیکھا

اپنے منہ کے نکلا کن نے سخن گو گوہر
لعل سودا ہی کو پر ہمنے اوگلتے دیکھا

چہرے پہ نہ یہ نقاب دیکھا
پردے مین تھا آفتاب دیکھا

کیونکر نہ نکون مین ہاتھ اوسکے
یوسف کی طرح مین خواب دیکھا

کچھ ہین مین نہین ہون ایک عالم
اوسکے لیے یان خراب دیکھا

بے جرم و گناہ قتل عاشق
مذہب مین ترے صواب دیکھا

کچھ ہووے تو ہو عدم مین راحت
ہستی مین تو ہم عذاب دیکھا

جس چشم نے مجھ طرف نظر کی
اوس چشم کو مین پرآب دیکھا

سرگردان ترے ہی عشق مین ہے
یان ہمنے جو شیخ و شاب دیکھا

دل تو نے عبث لکھا تھا نامہ
جواوسنے دیا جواب دیکھا

بھولا ہے وہ دل سے لطف اوسکے
سودا نے یہ جب عتاب دیکھا

ساقی چمن مین چھوڑ کے مجکو کدھر چلا
پیمانہ میری عمر کا ظالم تو بھر چلا

گل مست سمجھیو باغ مین ای عندلیب اسے
غنچے کا دل دہن پہ کسیکے بکھر چلا

نشو و نما یہ تھا تو ہمارا نہال عشق
خوبون کی سرد مہری سے لیکن ٹھٹھر چلا

کدر اپنے دلمین یار سے کچھ کم ہی اندنون
آلودہ آب گرد سے تھا پر نتھر چلا

اس بحر مین ہے موج کی مانند شکستگی
فیصل ہوا حباب کہ جس دم ابھر چلا

ایسی ہے یہ بہار کہ یارو بطرف باغ
زاہد گرد کلال کی دستار دھر چلا

غافل ہے اوس مریض سے ظالم کہ جسکے پاس
آیا کوئی تو پوچھتا اشک اپنے گھر چلا

نگہ قیمت کی دل کی تو اسپر بھی گراں سمجھا — جو نقد جان بکتا ہو کہیں تو مجکو دلوا لا
خریدی کچھ نہ جنس آ کر ہم اس بازار میں سودا — بغل میں لے چلے ہیں دل سو آتش کا پرکالا

میں دشمن جان ڈھونڈ کر اپنے جو نکالا — سو حضرت دل سلمہ اللہ تعالے
جب ہست چمن سے ہو چلا گھر کو وہ لالا — غنچے نے صراحی لی اوٹھا گل نے پیالا
کہتا ہے نگہ سے یہ ترا گوشۂ ابرو — دیکھے جو کوئی خون گرفتہ تو لگا لا
مانگا جو میں دلکو تو کہا بس یہی اک دل — جتنے ہی تو چاہے مرے کوچے سے اوٹھا لا
اے غنچہ سبب کیا ہے کہ آتے ہی چمن میں — گل جھاڑے ہے وہاں تو نے تیتی کو سنبھالا
اتنا ہی تو یوسف سے مشابہ کہ عدم کے — پردے میں چھپا اوسکے تئیں تجھکو نکالا
تنہا تری مژگاں سے یہ دل کیونکہ بر آوے — نے تیر ہے اوس پاس نہ خنجر ہے نہ بھالا
فتنہ ہی اوٹھاتے ہو گئی پشت فلک خم — ہرگز نہ کسی گرتے کو ظالم نے سنبھالا
سودا تجھے کہتا ہوں نہ خوباں سے مل اتنا — تو اپنا غریب عاجز و دل بیچنے ڈالا

ملک آئین جیسے تئیں لوٹا — کفر و دین گبر و شیخ سے چھوٹا
موج آتش ہے سیل آنکھوں کی — شاید اس دل کا آبلہ پھوٹا
نہ حیا تیری چشم کا مارا — نہ تری زلف کا بندھا چھوٹا
چمن دل میں عشق بویا تھا — داغ و شعلہ ہوا گل و بوٹا
گرو ہستی نے دلکو دی ہے شکست — آئینہ اس غبار سے ٹوٹا

دل یار کے ہرگز نہ سر زلف سے چھوٹا — اور اوسکو سراسیمہ عشق نے کوٹا
گا ہے دل خون گشتہ سوا بزم میں اپنے — شیشہ مے گلرنگ کا ساقی سے نہ ٹوٹا
جا بسے کدھر ہاتھ سے اب چشم بتاں کی — تھا دل کا نگر اپنے سو ان ترکوں نے لوٹا

سودا

۲۰۳

جو تو دریا سے گذری تو باقی یہ نہیں سکتا [illegible]

[illegible]

حبب بادہ خون دل ہو تو سیر چمن کجا — ساقی وہ نو بہار و شراب کہن کجا

صحبت سے تجھے رقیب سے مین گھر مین اپنے داغ — کیدھر پتنگ شمع کہان انجمن کجا

تیرے لیے وطن سے جو نکلا تو پھر اوسے — مانند طفل اشک کے عزم وطن کجا

صد حرف آرزو ہے زبان پر مری و لے — چاہون مین تجھسے ایک کہون مین دہن کجا

غرقاب چاہ عشق جو ہوتا تو جانتا — یوسف کہان مصیبت چاہ ذقن کجا

عریان تنی نے باز رکھا اوسکے رنج سے — ناصح جو چاہے جیب سیے پیرہن کجا

خلوت سرا کو پوہنچے نہ سودا کا تبکدہ — تو اور وہ جہان ہو بت و برہمن کجا

نہ دانہ ساتھ لے صیاد تین سے لے دام لیتا جا — چمن مین ہمسفیرون کو مرا پیغام لیتا جا

اگر دل لیچلا جی کی خلش مت چھوڑ سینے مین — سحر لیجا نہین سکتا تو اوسکو شام لیتا جا

نتھی توفیق اگر بوسے کی تو اتنا ہی کہدیتے — جو آیا ہے تو خالی مت پھرے دشنام لیتا جا

اگر اے نالہ تو چاہے کہ اوسکے گوش تک پہنچے — اثر تھوڑا کہین سے کر کے قرض و وام لیتا جا

ہوا مین دسکے لیجانے پہ راضی تیری خاطر — کہا کب تھا کہ ساتھ اوسکے مرا آرام لیتا جا

خیال اون انکھڑیونکا چھوڑ مت مرنیکے بعد از بھی — دلا آیا جو تو اوس میکدے مین جام لیتا جا

جو چاہے منعیجے مجکو اذیت دین نہ ای زاہد — گلی مین اوسکی اب سودا کا اکثر نام لیتا جا

قاتل کا ہاتھ ہرگز ہتھیار تک نہ پوہنچا — کار شہادت اپنا تلوار تک نہ پوہنچا

افسوس کام غم کا اظہار تک نہ پوہنچا — یہ لخت دل بھی چشم خونبار تک نہ پوہنچا

تیر ستم کو تیرے کہتا مین نوش جان ہون — موتہہ زخم دل کا لیکن سوفار تک پوہنچا

کیا گوش فہم کرے عالم مین اب کہ کوئی — خاموشی کی ہماری گفتار تک پوہنچا

اس مرغ ناتوان کی صیاد کچھ خبر ہے — جو چھوٹ کر قفس سے گلزار تک پوہنچا

سنایہ مجھسے تو کہنے لگا کہ پوچ مگو
جب بزم میں بتان کی وہ رشک مہ گیا تھا
غنچے نے حال گل کا تجھسے کہا کہ اس سے
وہ شوخ آج ہمسے نظریں نہیں ملاتا
کیا کیا دلاکے غیرت رکھا میں باز دل کو
سودا پھر آج تیری آنکھیں بھر آئیاں ہیں
ٹکڑے ہوے جگر کے آستہ رہ بھلے کو
جگہ تھی دل کو مرے دل میں اک زمانا تھا
خرید عشق نے جس روز کی متاع چمن
جو ذکر بعد مرے ہوگا جان نثاروں کا
جو حدریش کے رکھنے سے میں سخن پوچھا
بجرم نیم نگہ تھا نہ قتل سودا فرض
عشق کی خلقت سے آگے میں ترا دیوانہ تھا
جزو کل میں فرق اتنا ہی نقطے سے اعتقاد
بر سر لطف و عنایت ہمیہ جب آیا فلک
شب کی مجلس بیچ وہ غارتگر ہر خانہ تھا
جینے دینے کی نہیں یاد اوس زمانہ کی کہ شب
کل تو مست اس کیفیت سے تھا کہ آئی دیر سے
اختلاط اہل آبادی سے دل آیا ہے تنگ

ق

گرفتہ ایم اجازت زباغبان تنہا
آپس میں ہر پری رو منہ دیکھ رہگیا تھا
وہ بند پیرہن میں دے کر گرہ گیا تھا
شاید سنا میں جو کچھ محرم سے کہہ گیا تھا
ورنہ نہ سہنے باتیں تیری میں سہہ گیا تھا
عالم کے ڈوبنے میں کل کچھ ہی رہگیا تھا
خوناب دل سے ورنہ آفاق بہہ گیا تھا
مرے بھی شیشے کو اس سنگ میں ٹھکانا تھا
جو نقد جان بڑی قیمت تو دل بعیانہ تھا
کروگے یاد مجھی کو وہ اک دیوانا تھا
ہر ایک بات میں زاہد کے شاخسانا تھا
وصل کے واسطے یہ اوسکے اک بہانا تھا
سنگ میں آتش تھی جب تو شمع میں پروانہ تھا
ورنہ جس خرمن کو دیکھا فی الحقیقت دانہ تھا
سر پہ جو تیر بلا بیٹھا سو وہ پرچا نہ تھا
تھے جو باہم آشنا اک ایک سے بیگانا تھا
نالہ اپنا وقت شب اوسکے لیے افسانہ تھا
پھر نظر جو مدرسہ دیکھا سو وہ میخانہ تھا
اے خوشا وقتے کہ تنہا ہم تھے اور ویرانا تھا

کیا ہے خطا کے تئین جیسے سر چہرے ہے — ہوا ہے خلق کو مفقود یک قلم جینا

جہان مین لطف کوئی جینے سے نہین بہتر — بر آشنا کو ترے یار ہے ستم جینا

وہ فتنہ خیز ہے ظالم جہان مین تیرا حسن — کہ باپ بیٹے کو مشکل پڑا بہم جینا

ہمین تو غم ہی مین گذرے ہے عمر تیرے ساتھہ — جنھین خوشی تھی اونھین موت ہے الم جینا

تلاش زیست مین اتنا نہ مر کہ ہستی کی — خبر جنھون کو ہے سمجھین ہین وہ عدم جینا

دل اپنا پھیر لین خوبان سے تو آ سودا — کہ تا کجا لب خشک و چشم نم جینا

کب کسی دلسوختہ سے ساز کرتی ہے حنا — ان دلون ہاتھون پہ تیرے ناز کرتی ہے حنا

فی الحقیقت دست تیرے ہین ید بیضا سے خوب — تیرے ہاتھون کو کوئی ممتاز کرتی ہے حنا

مین بچا ہونگا کسی سے داد اپنے قتل کی — کس لیے تجھہ ہاتھہ سے پرواز کرتی ہے حنا

حسن پر اپنے نہین گل کے تئین اتنا غرور — جو ترے ہاتھون پہ یہ اب ناز کرتی ہے حنا

اوسکے ہاتھون پر لگا کر چور ہوتے کیفیت — کیا کیون مین دزدی شہباز کرتی ہے حنا

قتل کر سودا کو خون اوسکا چھپایا گو صنم — بر ملا عالم مین اب یہ راز کرتی ہے حنا

دیکھکر جو مر گئے ہین تیرے پورون پر حنا — باندھیو ہاتھون مین جا کر اونکے گورون پر حنا

دست رنگین کی تمھاری دھوم ہے چار و طرف — ان دلون آفاق مین ہے زور شورون پر حنا

یون گران ہے عہد مینا وس پا رفندق بندکے — ہاتھہ آتی ہے جہان مین اب کرورون پر حنا

یون لگا فندق تو اے مشاطہ اوسکے ہاتھ مین — اس صفائی سے لگے ہرگز نہ ڈورون پر حنا

دل بیدون اوسکو یہ طاقت ہی تھی اب مجھہ مین نہین — کیا کرون سودا ہے اوسکی اب تو زورون پر حنا

کہتی ہے میرے قتل کو یہ بیوفا حنا — پوچھہ اوس سے ٹک کہ ان نے ترا کیا کیا حنا

پیارے شعور چاہیے تزئین کے لیے — تھا مستحق خون مرا یا بھلا حنا

وعدہ لیتے پھیر دیتے دل لیگیا تھا شوخ
سودا نے جب کہ مانگا کر انکار اوٹھ گیا

کی رستم اب جہان مین نے سام رہگیا
مردون کا آسمان کے تلے نام رہگیا

ساقی تو ہمکو دینے سے کیون جام رہگیا
ملتا تھا وہ بوسہ یہ پیغام رہگیا

دل ہمصفیر زلف مین صیاد کے مرا
اوس مرغ کا ہے وہ جو تہ دام گیا

ہون تو چراغ راہ ہنر زیر آسمان
لیکن خموش ہو کے سرشام رہ گیا

اے دل ٹک اوسکے حسن مخطط کو دیکھ
خورشید آ کے تا لب بام رہ گیا

ٹکڑے تو ہو چکا ہے جگر پھیر کس لیے
چلنے کا اتنک کر کے سرانجام رہگیا

بوسہ کی اون لبون سے یہ سودا ہوس نہ کہہ
جلنے کہ مانگ مانگ مین دشنام رہ گیا

اجل نے عہد مین تیرے ہی تقدیر سے یہ پیغام کیا
ناز و تغافل دیکر اوسکو مجکو کیون بدنام کیا

چمن مین آ کے تو شکر تجکو یاد ہے یہ گھر آئی
ساغر جب تک لاوین ہین لاوین توڑ سبو جام کیا

ناگن کا اس لٹ کی مجھسے رنگ پوچھو کیا حاصل
خواہ تھی کالی خواہ تھی پیلی سب نے اپنا کام کیا

پوچھ مجھسے اس ورکین مین کیا ہوئے ہم تیر کو
مجھ وحشی کو سنا ہمین بتون نے اپنا رام کیا

تجھا بچوانی فکر و تردد لعبد از پیری پایا چین
رات تو کاٹی دکھ سکھ ہی مین صبح ہوئی آرام کیا

خاص کرو نہین ہی نظارہ تو تو دید کی لذت سے
کور ہولین یہ انکھین اوسدن جسدن جلوہ عام کیا

کونسا مجھسے حسن تردد عمل مین آیا تری حضور
دلکو غارت کر کے میرے جان کو کیون پیغام کیا

مہر و وفا و شرم و مروت سبھی کچھ ہم سمجھے تھے
کیا کیا دل دیتے وقت ہمکو ہمنے خیال خام کیا

لذت دی نہ اسیری نے صیاد کی بے پروائی
تڑپ تڑپ کر مفت دیا جی ٹکڑے ٹکڑے دام کیا

شمع رخون سے روشن ہو گھر ایسے اپنے کہان نصیب
صبح ازل سے قسمت نے خاموش چراغ شام کیا

فخر نہیں اے شیخ مجھے کچھ دین مین تیرے آنے کا
راہب نے جب منہ نہ لگایا تب مین قبول اسلام کیا

قاصد اشک آکے خبر کر گیا
قتل کوئی دل کا نگر کر گیا

فائدہ اب کیا کرے تریاق وصل
زہر غم ہجر اثر کر گیا

دیکھیے واماندگی اب کیا دکھائے
قافلہ یاروں کا سفر کر گیا

سیر کی یوں کوچۂ ہستی کی ہم
نے میں سے جوں نالہ گذر کر گیا

خاک ہماری پہ بجز نقش پا
کوئی نہ آ خاک بسر کر گیا

گریہ تحمل کر نہ کر ناصح ابھی
پاک مرے دیدۂ تر کر گیا

کیونکہ کوئی کھائے ترا اب فریب
حال مرا اسکو خبر کر گیا

سینے یہ سودا سے کہا ایکدن
غم ترا کیا سینے میں گھر کر گیا

سنکے کہا جو کوئی آیا سو یاں
سیر باندازِ دگر کر گیا

ایک جو مانندِ گل اس باغ سے
خرم و خنداں ہو گذر کر گیا

ان کے شبنم کیطرح دوسرا
شام سے رو رو کے سحر کر گیا

کیا تجھے اب فائدہ اس ذکر سے
ہر کوئی ایک طرح بسر کر گیا

بہنا کچھ اپنی چشم کا دستور ہو گیا
دی تھی خدا نے آنکھ پہ ناسور ہو گیا

بھٹکی پھرے ہے کب سے خدایا مری دعا
دروازہ کیا قبول کا معمور ہو گیا

خوش ہیں شکستہ بالی سے اپنی ہم اسلیے
پرواز کا تو دل سے خلش دور ہو گیا

شب آگیا جو بزم میں پیارے تو یک بیک
چہرے سے رنگ شمع کا کافور ہو گیا

جا ہی بھرا تھا اوس صفِ مژگاں سے دل مرا
پر زخم یہ اوٹھائے کہ بس چور ہو گیا

ق

سودا کو کہتے ہیں کہ ہی اوس سے مصاحبت
کتنا غلط یہ حرف بھی مشہور ہو گیا

اور ونکی نسبت اندنوں کچھ لگ چلا تھا شدہ
دو چار چھٹر کیوں میں بدستور ہو گیا

ردیف ب

چھوٹے کے پلنگ پر نہین آتی ہی اوسکو نیند — کیا کرے ہے شوخ ہمارا شلنگ و خواب

ٹوٹا وضو شیخ تو بور وکے انکی نیند — ادھر چلی تو یہ کہا کہ صدا تیے تفنگ و خواب

دیوے مت شکست خواب دل سخت کو فلک — یارب طلب کو دے عوض اسکے تو ننگ خواب

بیخوابی سے ہی میرے جو شاکی وہ شعور — یار و کہو یہ اوس سے کہ نادان پلنگ و خواب

سکھہ نیند چاہتا ہے سو وہ ن زیر آسمان — سودا یہ کچھہ شعور ہے کام نہنگ و خواب

مجھہ اشک مین جون ابر اثر ہوئیگا یارب — قطرہ کبھی مرا بھی گہر ہووے گا یارب

آوارہ ہے اتنا کہ مین جاتا ہون جسپاس اوس — رہتا ہے یہی سوچ کہ گھر ہوئیگا یارب

گذرے ہے شب و روز اسی فکر مین مجکو — کیا جانیے اسوقت کدھر ہوئیگا یارب

آخر تو پھرے ہے وہ سدا خانہ بخانہ — ایدھر بھی کبھو اوسکا گذر ہوئیگا یارب

کہتے ہی کٹتی ہے مجھے ہجر کی ہر شب — اب پھر کبھی وقت سحر ہوئیگا یارب

نالے سے مرے یہ گئے کہسار ہو پانی — اوسکے کبھو دل مین بھی اثر ہوئیگا یارب

دلکو تو نہ کر اوسکے گرفتار کسیکا — اسمین ترے سودا کو ضرر ہوئیگا یارب

ہمیشہ ہے میری چشم پر آب در تہ آب — سوا اسکے ندیکھا حباب در تہ آب

تو اپنا روے عرقناک آئینے مین دیکھ — کہ گل سمیت ہے پیارے گلاب در تہ آب

سخن کی چستی و سستی ہے بحر معنی مین — کہین گہر ہے کہین ہے سراب در تہ آب

گئی ہے سر سے گذر موج اشک آنکھو کی — مجھے یہ لیگئی خانہ خراب در تہ آب

گرہ جو تو لب دریا پہ زلف سے کھولے — روان ہو موج ز شرم و حجاب در تہ آب

دلیل ہے تری شب بے نقاب پھر نکلی — چھپے ہے شرم سے جا آفتاب تہ آب

جو دیکھے مرغ ہوا کو وہ دام مین تیرے — تو ہو وے رشک سے ماہی کباب در تہ آب

کیا دیا ان نے کسیکو آسمان ہے جسکا نام
اس دنی کے سامنے پھیلا نہ ای دل تنگ دست

گر خدا توفیق دے کچھ دے نہ اٹھ سائل سے قوت
کب کیا خلق ترا حق نے بہر خنگ دست

چھوڑ دے دنیا کو جو کوئی بزیر آسمان
ہمت حاتم کا پوچھے اوسکے کب ہاتھ سنگ دست

نقش پائے شاہ مردان ہے سودا اسقدر
جسکو سودا دیکھکر خورشید کا ہو دنگ دست

لاگے ہے کسکے مونہہ پہ یاں زور پشت دست
باندھے پھرے ہے آج وہ معزور پشت دست

پیدا ہو کیونکہ قرب قدمبوس مجکو آہ
جنبش مین دیکھتا ہون مین از دور پشت دست

کس کس طرحکی جنبش کو دل کی بنا بنا
جب لیگیا ہون مین تو بدستور پشت دست

بس رکھ کہ تیرے بازو ہمت سے ای فلک
ہے فقر کا مرے کہین بزور پشت دست

شہرہ اگر رکھے ہے کف جود خلق مین
اس سے زیادہ اپنے ہی مشہور پشت دست

گت سو طرحکی کرو ہے حسن آن زاہدا
رکھ گال پر چلے ہے ترا پور پشت دست

یا جام سے وہ دست دے یا پیالہ زہر کا
لانا کسی پہ یان نہین مقدور پشت دست

ہر صبح وہ ہنسنے ہے رخ آفتاب پر
دیکھی ہے جن نے یار کی پر نور پشت دست

کوچے مین تب تو عشق کے سودا قدم کو رکھ
بھر عمر کاٹنی ہو جو منظور پشت دست

ہوئے ہین غنچون کے دل بیقرار تیرے ہات
گئی گلونکی چمن سے بہار تیرے ہات

خزان سے پوچھے ہے رورو کے آج یون بلبل
لٹا ہے باغ کا یہ برگ و بار تیرے ہات

دل رسیدہ مرا ایک جان سے اے صیاد
تو فخر کر کہ ہوا ہے شکار تیرے ہات

جنھون کے نور بصر تو نے کھو دیے ای غم
وہ کیونکہ روئین نہ اب زار زار تیرے ہات

تمام عمر مری اس چمن مین جون نرگس
مندی نہ چشم تک اے انتظار تیرے ہات

نہین کچھ اور دکھ اس وقت لے قسم ناصح
مین اب جو رو دون ہون بے اختیار تیرے ہات

دیکھیے آج کہ کس طرحسے گذرے ہم پر
دستنے محشر کی تو کل دست و گریبان تھی رات

قطرے اوس شب کے چہرہ پہ یون تھے عرق کے گویا
جائے شبنم بگلستان گہرافشان تھی رات

گریۂ صبح سوا شبنم کسو نے نہ دھوئی
اشک خونین سے ترہ بنجۂ مرجان تھی رات

گذری یل مارتے اس طرح کہ جیسے شب وصل
بیخودی اپنی عجب بر سر احسان تھی رات

شب جو دیکھا مین تجھے آئینہ خانے مین یار
گویا اوس گھر مین پرا زماہ جبینان تھی رات

دن تو نظر ون مین شب قیر تھا میرے تجھہ بن
محفل غیر مین خورشید درخشان تھی رات

ق

ہے کے مایوس شفا شب یہ کہے تھا سودا
شمع بالین بھی سن اس حرف کو گریان تھی رات

لاکھہ تدبیر طبیبون نے مری کی افسوس
درد ہجران کے لیے وصل کی درمان تھی رات

عشق اپنے کی فلک نے جہان مین یوائی بات
اس ہیٹ مین نہ آتنی سی یار وسمائی بات

صورت بلی دلی کی زبان کو کر و گے کیا
گو ہمسے تمنے صحبت شب کے چھپائی بات

کوتہ ہوا تہا قصہ خط آنے سے یار کے
کھلوا کے ہمنے زلف کو ناحق بڑہائی بات

غماز ہے نہ یار کا حسن پوشش ہو گلا
شعلہ زبان دراز ہے اوسکی لگائی بات

کیا جانیے یہ کس گل و بلبل کا راز ہے
غنچے کی رک رہی ہے دہن پر جو آئی بات

فرماوٗگے جو تم تو اوٹھالون گا مین بہا
پر غیر کی نباہیگی مجھسے اوٹھائی بات

چھپنے کی عشق کی نہ بنی بات پیش یار
سو طرحسے مین سامنے اوسکے بنائی بات

خوبی بدی سے دہر کے کچھہ یاد اب نہین
کرتب نے دلکی جیسے مری سب بھلائی بات

پروانہ اور شمع کی صحبت نہ مجھسے پوچھہ
اپنی نہ کہہ سکا تو کہون کیا پرائی بات

ق

گل مین کہا تھا یار سے تھے وہ ہی خوبرو
ہر ایک سے اختلاط کی جنکو نہ بھائی بات

سودا بریدہ ہو یہ زبان جسکی روح سے آج
میری ہی خصم جان ہوئی میری بتائی بات

جن نے نہ دیکھی ہو شفق صبح کی بہار
وہ خار سرخ دونہیں اہل جنون کے پاس
گل رخصت بہار تھی شبنم صفت میں روز
آتشکدے مین دیکھ کہ شعلہ ہے بیقرار
بعد از شباب ہون تری انکھیان زیادہ مست
دیتا ہے مشک مجکو مرے خون دلکے بو
سودا نے اپنے یار سے جاہا کہ کچھ کہون
نہ چشم نہ ابرو نہ کرشمہ نہ ادا ہیچ
سیر چمن عمر جو کی ہمنے تو کیا ہیچ
شیشے کو بھی توڑو تو نکلتی ہے اک آواز
اسباب جہان دل نے کیا جب نظر انداز
ناصح تو نہین چاشنئی درد سے آگاہ
اس جا سے یہ آتا نہ ابھر بلبلے کی طرح
مانی نہ بندھے گا کبھو نقش اوسکی کمر کا
کیا قافلۂ عمر سبکرو ہے کہ جس مین
شاہان سے سوال اپنا رعونت شکنی ہے
ہم شیخ کی سنتے تھے مریدون سے بزرگی
دل دیکے گواہی کہ تہی اس ناقے مین لیلی
سودا سے کہا مین کہ ترے شہر کو سنکر
اگر ترے شہید کو دیکھے کفن کے بیچ
پابوس کو مرے جو نہ پونہچا ہوں کے بیچ
رویا ہر ایک گل کے گلے لگ چمن کے بیچ
آرام دل جنون کو نہین ہے وطن کے بیچ
ہوتی ہے زور کیفت شراب کہن کے بیچ
پونہچی شمیم زلف کسیکی ختن کے بیچ
ایسی کی اک نگہ کہ رہی من کی من کے بیچ
یہ گنبد ہے بازی کی تیرو اسکی سوا ہیچ
رنگین ہے جوانی کا گل اسمین سو بقا ہیچ
عاشق ہی کا وہ دل ہے کہ ٹوٹے تو صدا ہیچ
پوچھا جو مین کیا دیکھے ہے دیوانے کہا ہیچ
بے عشق بتان جینے کی لذت سخدا ہیچ
جامہ یہ ترا پوچ ہے تو غیر ہوا ہیچ
فرسودہ نگر خامہ کو بے فائدہ کیا ہیچ
چاہے جو سنے سامعہ آواز درا ہیچ
گونین تلک ورنہ ہے پیش فقرا ہیچ
دیکھا جو اوٹھین جا کے تو عمامہ سوا ہیچ
مجنون تو خبر لے نہین آواز درا ہیچ
دیکھا جو تجھے آکے تو اے بے سر و پا ہیچ

ردیف حاء مہملہ

## ردیف خا معجمہ

شمع مین ہر چند ہے سر سے گذر جانیکی طرح — کھب گئی لیکن ہمارے دل مین پروانیکی طرح
یا تبسم یا نگہ یا وعدہ یا گاہے پیام — کچھ بھی اے خانہ خراب اس دلکے سمجھانیکی طرح
بلبلونکو دون ہون دیوان فغانی کا مین درس — ورنہ گلشن مین ہے میرے کونسی جانیکی طرح
تجھ بن آنکھون سے مری مردم ہو صحرا نشین — سیل سے مجھ اشک کے ہر گھر ہو ویرانیکی طرح
کاٹکر پلٹے ہے ناگن تب اثر کرتا ہے زہر — سیکھ لی زلفون سے تیری ان نے بل کھانیکی طرح
گھر کیا اپنا بتان نے دلکو میرے دیکے شکست — توڑ کر کعبہ بناتے ہین یہ بتخانے کی طرح
جاے گل توڑے ہے گلچین باغبان چوب گل — کچھ نظر آتی نہین اے سودا بہار آنیکی طرح
آہ کس سرو مین قمری ہے قد یار کی طرح — نالہ کرتی ہے تو میرے دل افگار کی طرح
طفل کنجشک کا بھی دیکھا کبھو ربط بہم — دلسے میرے بھی اس شوخکی ہو پیار کیطرح
نہ بندھی قصد پر کاہ تلک ہمسے کمر — تیغ اگر جز و بدن اپنی ہو کہسار کی طرح
تجھ فروتن کی ہے جون نقش نگین بات پسند — گو بظاہر نہو سیدھی مری گفتار کی طرح
دیکھتا ہون تری بزم مین ہر ایک کا مونہہ — طلب رحم کی نظرون سے گنہگار کی طرح
ڈالی بازار جو سودا نے متاع دل کو — لٹ گئی دیکھتے ہی جنس خریدار کی طرح
لطف نشاط بادہ و حسن ظہور صبح — ملکر ہوا ہے خلق و وجہان سرور صبح
لہرائی ہے نسیم سحر کیا ہے ساقیا — گویا ہے موج بادہ بجام بلور صبح
حلقہ مین اوسکی زلف کے عارض پہ کر نظر — جو شب مین رہگیا ہو گرہ کھا کے نور صبح
گذرے ہے چشم تر سے مری یون وہ سیم تن — جیسے کنار بحر سے ہوئے عبور صبح
آویزہ گھر ہے نا گوش یار مین — یا سرنگون ہے اوسکے مقابل غرور صبح
خاکستر اپنے سوختہ دل کی صبا کے ہاتھ — تحفہ تری گلی کو ہے بھیجا حضور صبح

## ردیف دال مہملہ

واسے اوس ل پہ لو نہین ہے کہ جسکی فریاد
دامن ابر نچوڑتا ہے جو اتنا ساشاید
سوختن سینے پہ نہ تھی سوزش اشک
دلکو میرے نہ جدا دے کر اسنے ظالم
کون ایسا ہے جسے دست ہو دلسازی مین
کھینچیا کیون ہے عبث ناز طبیب اے سودا
کھینچکر پوست کرے گردش ایام سفید
چوٹ ہو دلمین تو وہ سدرہ پیری ہے
ہے جوانی سے فزون عشق کو پیری مین فروغ
لعل حل کردہ ہے جون ظرف بلورین کے بیچ
سبت ہر ایک سے ٹکرا کے چلے تھا کالا
آج ہمارے سر سے کا ہے ترقی پر ضعف
راتدن اشک ندامت سے دھوا کر سودا
بزم مین وہ شمع و یارب کریگا کب ورود
آتشین رخسار پر اوسکے کیا خط نے نمود
رونق افزا کیون نہوا اوس چہرہ پر آغاز خط
کہتے ہین یہ سلم جسے تھا فی الحقیقت مین وہ لعل
ہے سلم حسن مہ ہر چند پیش کائنات
زاہد ابکی مغ نے ہی اس کو کھینچے ہے کہ آج

گوش سے یار کے ہو دور اثر سے پیوند
کسو عاشق کے ہوا دیدۂ تر سے پیوند
آسمان پھاٹے تو ہو اسکو کدہر سے پیوند
مین کیا ہے یہ بہت خون جگر سے پیوند
شیشہ ٹوٹے تو کرین لاکھ ہنر سے پیوند
درد کو وسکے نہین درد جگر سے پیوند
چاہیے تجھ چشم کے آگے ہو جو بادام سفید
ہوے جیتی نہین کرتا غم ایام سفید
ظلمت شب کی ہے آغاز کا انجام سفید
پیرہن پہنے ہے جسدم وہ گل اندام سفید
ہوگیا دیکھ کے وہ زلف سیہ فام سفید
صبح تھا زرد موہنہ اوسکا سو ہوا شام سفید
چاہیے رو ہو ترا حشر کے ہنگام سفید
یون ہو آتش زیر پا جس طرح ہے مجمر مین عود
گھر جلا دیکھیے کس کس کا اس آتش کا دود
جتنی ہوتا ریک شب ہو نور شمع افزون فزود
ہوگیا ہے رشک سے تجھ لب کے رنگ ان سنگ کا کبود
گر ترے ہم چشم ہو بیٹھے تو ہے پہلو کا غدود
کوئی میخانے سے گذرا محتسب تھا حسود

ہوئی عمر کہ ہم لگ رہے ہیں دامن سے
جھٹک نہ دیجیو پیارے غبار کے مانند

ہوا ہے رشک چمن چہرہ یار کا سودا
خط اوسکے گرد جو آیا بہار کے مانند

لذت بے رنج ملنی ہے زمانے سے بعید
نوش دے بی نیش یہ زنبورخانے سے بعید

اشک بیری چشم کا کیونکر اثر پیدا کرے
سبز ہونا خاک میں ہے اپنے دانے سے بعید

جو نصیحت کرنے کی مجھکو نہیں یہ جانتے
غافلون کو بات سننی ہے دیوانے سے بعید

مجھ دل صد چاک ہی سے وا نہیں ہوتی وہ زلف
ورنہ کھلنی گانٹھہ اوسکی کب ہے شانے سے بعید

میں تو جاؤن در سے تیرے پر کہیں گے نیک و بد
بیوفائی اوس سے کرنی تھی فلانے سے بعید

ٹھونک لون ناصح کو میں تو بھی اوسیکو ست کہیں
صحبت دیوانے سے کرنی تھی سیانے سے بعید

یا علی پونہچا ہے سودا در پہ تیرے آپ سے
پھیر نا محروم ہے اس آستانے سے بعید

میں چاہتا نہیں دنیا میں عز و جاہ بلند
یہی کہ دونون جہان سے رہے نگاہ بلند

نگر تو مہر کو اسے شعلہ خو ستاتا ہے
کہ اوسکا ہاتھہ ہے جون دست داد خواہ بلند

عجب نہیں کہ چھٹے ہر فلک سے فوارا
بڑی ہے اشک کے آنیکی دل سے راہ بلند

الٰہی خیر ہو مجنون کی اب کہ یہ بر پا
کیا ہے لیلی نے کیون خیمۂ سیاہ بلند

ہجوم فوج خط اوسکا نہ کیون بڑہاوے حسن
کرے ہے رتبۂ شہ کثرت سپاہ بلند

یہ چشم قد سے کسو کی ہے آشنا قمری
دکھا نہ سرو مجھے ہے مری نگاہ بلند

اسی سے واعظ احمق کو پست فطرت جان
ہوا ہے چڑھکے یہ منبر پہ خواہ مخواہ بلند

نکر غرور تو زنہار اسپہ اے نادان
جو مرتبہ ہے ترا شکل مہر و ماہ بلند

کرے ہے گردش دوران طرح ہندولے کے
ہر ایک شخص کو یان گاہ پست و گاہ بلند

لیا ہے دلکو جو میرے تو اوسکو مت کر تنگ
کہ ہووے ملک کی وسعت سے نام شاہ بلند

دم گرسنہ غنچے سے کیا ہووے مین حیران ہون
اوٹھا دے گر نقاب اوس چہرے سے بلبل کی نظر ون
چمن مین کھلکھلا کر جب ہنسا تو ساتھ غنچون کے
کبھو آنکھین دکھائین اور کبھو دکھلائیان زلفین
دل و دین بیچتے ہین ہم تو اک بوسے کی قیمت
چلا جب غنچے بی خط سے نہ بس لفظونکا کچھ سودا
سمندر کر دیا نام اوسکا ناحق سب نے کہہ کہہ کر
دماغ آشفتہ یان ہوتا ہے غنچے کے چٹکنے سے
فریب وعدہ کا شکوہ جو مین رو رو کے کرتا ہون
کسے طاقت ہے شرح شوق اوس مجلس مین کر سکی
نکالی ہے وہ بیخ ہو کے اپنے گھر سے یون مجکو
تقید ترک می کا مجکو روز و نہین ہے اے زاہد
لگایا مونہہ نہین دو روز کسکو اوس ستمگر نے
سپاہی مار کر مر تون کو پیارے کب کہا و گے
بچشم فہم کھولے ہے اوسے ذی ہوش آیا رو
نسیم اس باغ مین سودا نہین باقی گذر اب تو
کھینچین ہین کناری جو تیان مجھپہ اکڑ کر
اوٹھ جانے مین ہے زور مزا یار سے لڑ کر
یو جون ہو نہین جس بت کو خدا کا ہے تراشا

کہ کیونکر قتل مژگان نے کیا منہ پہ پھر جا کر
گئے باد سحر آخر چمن سے گل کو رسوا کر
گرا اپنے وہین دل کا گل نورستہ کمھلا کر
لیا ہے دلکو میرے تو نے جادو سحر کیا کیا کر
اگر تو اس مین اپنا نفع جانے آ کے سودا کر
تو پیچ و تاب مین آ رہ گئین عارض پہ بل کھا کر
ہوئے تھے جمع کچھ آنسو مری آنکھون سے بہ بہ کر
چمن مین ہے اے بلبل پہ تک جا چہ چہ کر
تو میری سادہ لوحی پر وہ ہنس دیتا ہے قہ قہ کر
اوٹھا دینے کے ڈر سے سانس ان لیتے ہین رہ رہ کر
شہ شطرنج کو جس طرح کشتین دیوین شہ شہ کر
جو یکھے سہو سے گاہی تو پیچتا ہون وہ وہ کر
تنک ظرفی سے اپنی مت رقیب آشنا تو بہ کر
عبث گھورو ہو مجکو قبضۂ شمشیر گہہ گہہ کر
رکھون ہون لفظ و معنی کو جو مین مصرع مین تہ تہ کر
رکھے ہے رخت گل کو غنچہ بقچے بیچ تہ تہ کر
بنتے ہین یہ بانکے مری نظرون مین مگر بکر

مطلع ثانی

ملتے ہین تو پھر چھاتی سے چھاتی کو رگڑ کر
آذر نہین لایا وہ مرے واسطے گھڑ کر

داماں شفق آج خوں آلودہ میں دیکھا ― چلتی ہے ترے عہد میں شمشیر ہوا پر
وہ شعبدہ باز آکے اوڑا جاوے ہے یوں دل ― کرتا ہو کوئی جیسے کہ بہت پھیر ہوا پر
باندھوں میں جس طرح سے مضمون زبردست ― رستم نکرے دیو کو یوں زیر ہوا پر
ہے ضعف سے یوں نالہ ترا رونے میں سودا ― ساون میں پپیہے کی ہو جوں ٹیر ہوا پر

## غزل در ہجو میان حسرت عطار

بہدانے کا آندھی سے اوڑا ڈھیر ہوا پر ― ہر مرغ اوسے کھا کے ہوا سیر ہوا پر
عناب کے دانوں کی کروں کیا میں نرگسی ― نہ چرخ کا جس طرح ہو چکھیر ہوا پر
چوب اصل السوس و پر سیاوشان ملکر ― جوں تیر نہ جھکتے میں کرے دیر ہوا پر
دو پیسے کے نسخے سے جو آدمی بھی ہو سلیم ― اوس نسخے کو دیتا ہے اوڑا پھیر ہوا پر
بولے جو فرشتہ کہ دوا ہے بُری اسکی ― مارے ہے اوسے جا کے وہ شمشیر ہوا پر
دو بات کے تیمے سے جو دوکان ہو کبھی ― سو بات کا پھر اوڑنے لگے گھیر ہوا پر
برسات میں جو کھاوے دوا اوسکی دوکان سے ― مانند پپیہے کے کرے ٹیر ہوا پر
قیمت میں تو نسخے کی لگا پھانکنے یہ بابو ― ڈالا ہے زمانے نے یہ اندھیر ہوا پر
اظہار سخن کیجیے کیا خاک زمین پر ― ڈھونڈھے ہے نہ ملا صاحب ادراک زمین پر
صدقے ترے یوں ہووے مری خاک زمین پر ― جس طرح گلالوں کا پھرے چاک زمین پر
تجھ کو ہے غبار اپنے کو اوٹھنے میں دوں گا ― رہتا ہوں میں با دیدۂ نمناک زمین پر
ساقی بت می لیکے پہونچ جلد چمن میں ― انگڑائیاں لیتا ہوں میں جوں تاک زمین پر
نالہ کا ستون ہو نہ مرا گر نشب تار ― تو گر پڑیں اک آن میں افلاک زمین پر
نکلا جو مرے موںہہ سے ہوا شہرۂ آفاق ― بیٹھی ہے سخن سنجوں کی یہ ڈاک زمین پر

اس صفحے مین مانند نگین آن کے سودا
باندھی جھنجھلا کے کمر شوخ نے کین پہ میر
سچ کیا عشق مجھے کیون ہے وہ پر اپنا
دام سے زمزمہ سازان چمن کو کیا کام
آب شمشیر بجھا ویگی مری آتش عشق
مین زمین پہ ہون ترے کوچے مین کیا خاک بسر
میری قسمت مین اگرچہ نہ لکھا دوران نے
زعم مین اپنے تو مین بھی ہون سلیمان لیکن
دام الفت کے اسیرون کی حدی ہے پرواز
اوسکے کوچے مین نچل ساتھ مرے ای سودا
صبا حریف سے لے آئی ہے تو مرے دل پر
بتان کا دید مین کرتا ہون شیخ حسد ان سے
کسی ہی چیز کو ڈھونڈا نہ سینے دنیا مین
خدا کے واسطے سودا نہ لے تو نام اوسکا
یہ اوسکے زنگ عارض سے ہے دل بیتاب آتش پر
نہ شبنم پہ سر ہر گل کرے ہے خواب آتش پر
کباب دل وہ بھونا ہے نے اوس میخوار کی خاطر
برابر ہو سکے کب عشق مین پروانے سے بلبل
دُر آویزہ اوسکی زلف اور رخسار سے باہم

وہ مرد تھے جو اوٹھ گئے رکھ نام جہان پر
تاب حمد ھر کی ہی ہے ہر چین جبین میرے پر
باندھی ہے یارون نے اک بات یونہین میرے پر
لائی آفت مری آواز حزین میرے پر
آنسو کچھ کر نسکین گے ہے یقین میرے پر
تب ہو تسکین جو اولٹ جاے زمین میرے پر
اسپہ ہی جاے سخن حرف نہین میرے پر
نام میرا منتقم ہے نگین میرے پر
کہین اوڑتے ہین مرے بال کہین میرے پر
آفت آجاے نہ اے یار کہین میرے پر
لگی ہے تیر سی یہ گل کی بو مرے دل پر
حلال تب سے ہے می موبمو مرے دل پر
مگر رہی ہے تری جستجو مرے دل پر
غضب کرے ہے تری گفتگو مرے دل پر
ٹھیرتا ہے نہین سینے مین جون سیماب آتش پر
یہ اشک چشم بلبل کا پڑا ہے آب آتش پر
کہ خوناب جگر ٹپکے ہے جون تیزاب آتش پر
کہ شمع گل ہے اوسکی مرگ کا اسباب آتش پر
جھمکتا ہے برنگ گوہر شب تاب آتش پر

دل عشاق ہے پہلو مین جواہر خانہ
اشک خونین ہے مرا لعل و گہر سے بہتر

جو ہے جوہر اوسے جانین ہین ہنر ابلہ گوہر
عیب کو سمجھین ہین اسوقت ہنر سے بہتر

سورد سنگ ہے وہ نخل جو ہو بار آور
پائی ہے بی ثمری ہمنے ثمر سے بہتر

فائدہ باغ کے جانے سے در آئینے مین
سیر لالہ کی نہین داغ جگر سے بہتر

چاہیے رتبہ سخن کا ہو سخنور سے زیاد
کہیے اوسکو ہے پسر جو ہو پدر سے بہتر

کعبہ و دیر سے کیا کام ہے ہمکو ای دوست
ہے ہمین کونسی جا گہ ترے در سے بہتر

چشم عشاق پہ کس ابر کو ہے فوقیت
کب وہ برسے ہے مرے دیدۂ تر سے بہتر

شام و صبح و صد خو زلف و رخ اوسکے سے نہین
کب وہ ہو سکتے ہین اس شام و سحر سے بہتر

آشیان سے نہ اوڑے پونہچے نہ ہم دام تلک
ہم تو بے بال و پری سمجھین ہین پر سے بہتر

ہین جو والی مرے بارہ دو جہان مین سودا
خاک در اونکی سمجھتا ہون مین زر سے بہتر

پیون ہون خون دل اپنا تجھے گمان ساغر
کدہر ہے شیشہ مرے پاس ہے کہان ساغر

شراب سرخ سے لبریز گو ہیں یان ساغر
جو تو نہین ہے تو ہے چشم خون چکان ساغر

سجانے کسکی صبوحی کیواسطے تجہ بن
پھرے ہے مہر کا آتش سے آسمان ساغر

پیام کیونکہ مرا پونہچے دختر رز کو
کہ شیشہ پنبہ دہن اور بے زبان ساغر

نگاہ مست کی تیری طلب ہے یون ہمکو
تنک شراب کہ جون مانگے ہر زمان ساغر

چمن مین گل نہ سر شاخ پر یہ جلوہ دے
جو تیرے ہاتھ پہ سجتا ہے ایجوان ساغر

مجھے معاف رکھ اے مغ کہ بدشراب ہون مین
نہین یقین تو دے بہر امتحان ساغر

اسی ہی طرح سے مین بھی دہن ترا ہون
کہ جیسے دے ہے لبون پر تمہارے جان ساغر

شراب شوق کی جب تک پیا کرے سودا
تجھے نصیب ہوا مرت کا مہربان ساغر

ناصح اس حبیب کے آیا تھا رفو کرنے کو
گم گیا ہاتھ سے سررشتہ کار آخر کار

شورش داغ دل اپنے کی وفا سے سودا
کیا کہون مین کہ ہوئی شمع مزار آخر کار

تب جاے کیونکی عشق کی آیا تجھ بغیر
عیسے نفس بھی ہو گئے بیمار تجھ بغیر

قمری کو سرو باغ مین ہے دار تجھ بغیر
گلخن ہے عندلیب کو گلزار تجھ بغیر

ہو جلوہ گر شتاب تو اے نور بزم عشق
آنسو گلوے شمع کے مین ہار تجھ بغیر

موجب گرفتہ رہنے کا عاشق سے کچھ نہو جیہ
کیا خوشدلی سے اوسکو سروکار تجھ بغیر

سبحہ سے شیخ ہی نے اوٹھایا نہین ہے ہاتھ
اب برہمن بھی توڑے ہے زنار تجھ بغیر

ناز و عتاب اوٹھاینگی کسکی ہے مجکو تاب
خاطر یہ زندگی ہے مجھے بار تجھ بغیر

تو ہی نہو تو سیر چمن سے ہو کیا حصول
آب روان بھی تیغ کی ہے دھار تجھ بغیر

تیرا ہی گر نہ ہمکو میسر ہو ہمکنار
نوروز عید بھی ہے شب تار تجھ بغیر

سودا کا دو جہان مین یار ہے تجھ سے علی
اب کون ہے تبا تو خریدار تجھ بغیر

جام گل تر سے اب بلبل کو مستی ہی بہار
ہمکو آنکھون سے یہ ذوق مے پرستی ہی بہار

خندہ گل نے کیا ہی بلبلون کا قتل عام
پھر اب گلشن مین کیا موں‌ہ لیکے ہستی ہی بہار

جوش سے میرے جنون کی کیا خوش آتی ہی بہار
پیرہن مین گل کی نہین پھولی سماتی ہی بہار

آشیان باندھے ہی کس امید پر اے عندلیب
آتش گل سے کوئی دن مین جلاتی ہی بہار

کسکو گلگشت چمن کا ہی دماغ اے باغبان
کھینچ کر میرا گریبان یان لیے آتی ہے بہار

دل فسردون کو کہان خون گرم کرتا ہی جنون
کیون مجھے ہر سال آ ناحق ستاتی ہی بہار

شور سنکر ہم نوایون کا اوبلتا ہے یہ دل
رخصت یک نالہ اے صیاد چاہتی ہی بہار

عارض گل پر نہین شبنم عرق ہے شرم کا
دیکھکر میرا جنون یار و بھاگتی ہے بہار

کاٹتے دلکو ابرو یار کی تلوار وار — یہ جگر کسکا ہے اونکا جسکو ہو ہموار وار

خون کی مجھہ بیگنہ کی بس نہین تیغ نگاہ — باندھہ آیا ہے یہ کسکے قتل کو ہتھیار یار

باغ تو جاتے ہو تم لیکن خدا کیواسطے — گل کو مت اپنے گلے کا کیجیو زنہار ہار

ایک مین ہی کچھہ تری خاطر نہین پھرتا خراب — روز و شب ہمراہ پھرتے ہین مرے غمخوار خوار

مجھہ مریض عشق کی دارو نہین کچھہ غیر وصل — اے طبیب اپنی دوا سے تو نہ بیمار مار

بات سنتا ہے سبک و صنعونکی تو دل دیکھیے حیف — ہے سخن میرا تری خاطر پہ ہر یکبار بار

آپکو مت دیکھہ جون منصور واحد یار ہے — چشم وحدت بین کو ہے یان جلوہ دیدار دار

آج کون آیا تھا گلشن مین خدا جانے کہ ہے — باغبان کا دل نزار و بلبل گلزار زار

دیکھہ سودا کو مغان آپس مین کہہ اوٹھتے ہین لوگ — دختر رز کے لیے پھرتا ہے یہ میخوار خوار

منزل کے پہونچنے سے ورے قافلہ دے چھوڑ — اے دل سمجھہ ان ہمسفرون کا گلہ دے چھوڑ

ہو صاعقہ اس خار پہ صحرا مین آ لیے — اس دل کا رہ عشق مین جو آبلہ دے چھوڑ

تکلیف مریدی نہ مجھے کر شیخ سمجھہ کر — اس زلف کا کس طرح کوئی سلسلہ دے چھوڑ

گر تیری خواری تو مرا چاک گریبان — چل دامن تنگی کو تو اے حوصلہ دے چھوڑ

تا خاک در دوست پہونچنا نہین کچھہ کام — گر تفرقہ جو ہر رہ فاصلہ دے چھوڑ

ممکن نہین یہ روح مقدس سے حزین کے — ایسی جو غزل ہووے تو سودا صلہ دے چھوڑ

دیکھا مین نخل وادی ایمن ہر اک جھاڑ — روڑا ہے کون سا جو نہین طور کا پہاڑ

تیر نگہ تری نے دلون کو اولٹ دیا — مژگان تری نے دین مین صفونکی صفین پچھاڑ

کتنا شگفتہ رو ہے کہ مانند آئینہ — چھاتی سے جسکے سامنے کھل جائے ہین کیواڑ

خطرا ہے تجھے مسند شاہی کو ای فلک — حاضر ہے پوست سخت مرا جسم تو اوکھاڑ

کسکے ہین زیر زمین دیدہ نمناک ہنوز
گل زمین سے جو نکلتا ہی برنگ شعلہ
ایکدن گھیر مین دامن کا ترے دیکھا تھا
جستجو کر کے تجھہ آفت کو بہم پونہچایا
باغ مین جب سے گیا تھا وہ خمار آلودہ
زخم دلپر ہے مرے تیغ جنون کا ناصح
کیونکی سودا مین کرون وصف نیاگوش اسکا
بے خبر درد محبت سے ہے وہ یار ہنوز
رحم سرگشتگی میری پہ اوسے کیا آوے
نہ ابھی قطرۂ اشک اسکی مژہ تک آیا
آپ نالان ہو تو دیوے مری فریاد کی داد
کیون نہ بھاوے اسے قیمت شکنی سودا کی
یار کے حسن سے ہین بیخبر اغیار ہنوز
بال و پر ہونے نپائے تھے نمودار ہنوز
ہوگئے پامال نکر ہمکو رہا اے صیاد
جی کو تو کیت رکھا آنکھون نے پر حسرت دل
آہ یہ کسکی شکایت ہے مرے دل مین شرر
تب سے پامال ہے دل کا ورق صبر و قرار
رتبہ شمع حرم کو مین بہم پونہچایا

جابجا سوت ہین پانی کے تر خاک ہنوز
کون جان سوختہ جلتا ہے تہ خاک ہنوز
گرد پھرتے ہین گریبان کے مرے چاک ہنوز
باز آتے نہین گردش سے یہ افلاک ہنوز
گل ہین خمیازہ مین انگڑائی مین تاک ہنوز
تو گریبان کا نادان سیے ہے چاک ہنوز
کی نہین آب گہر سے یہ زبان پاک ہنوز
دکھہ سے دل دینے کے واقف نہین دلدار ہنوز
نہین کلیون مین کٹی اسکو شب تار ہنوز
نہ گھسا اسکے گریبان کا کوئی تار ہنوز
سو تو وہ گل ہی نہین بلبل گلزار ہنوز
جنس دل اپنی تو دالی نہین بازار ہنوز
نہین اس شعلہ سے آگہ یہ خس و خار ہنوز
تب سے ہم کنج قفس مین ہین گرفتار ہنوز
مشق پرواز نہین تا سر دیوار ہنوز
منڈ رہی ہے صف مژگان سے مرے یار ہنوز
جسکو دیتی ہی نہین رخصت اظہار ہنوز
سبق ناز نہ لیتی تھی وہ رفتار ہنوز
ساتھہ ہی جی کے دسلے الفت زنار ہنوز

سودا تو درد دل سے نپٹ اب ہے بیقرار | ہوتا ہے گر سفید ترا رنگ گاہ سبز

## ردیف سین مہملہ

کب ہمکو ہے بہار مین گلزار کی ہوس | نکلی کبھو نہ مرغ گرفتار کی ہوس

مطلع ثانی

بلبل ہے گو نہین ہے رخ یار کی ہوس | ہے گل کو اوسکے گوشۂ دستار کی ہوس

قاتل ہی میری خون کی ترکتا تھا آرزو | اپنے بھی دم مین تھی دم تلوار کی ہوس

نرگس جو شکل چشم اوگی ہے زمین تلے | کیا جانے ہے کسے ترے دیدار کی ہوس

پائے نہ جھانکنے بھی کبھو ہم درحسین | رکھتے ہین دل مین رخنۂ دیوار کی ہوس

پیش از سخن زبان جو کاٹی قلم کی طرح | اوس شوخ سے رکھون ہون مین گفتار کی ہوس

قدرت نہ ہمکو آہ کی نے طاقت فغان | نکلے سو کیون کہ اپنے دل زار کی ہوس

سودا یہ جنس دل کے تئین دیکھے ہم آگ | رکھتے نہین ہین کوئی خریدار کی ہوس

ہمنے بھی دیر و کعبہ سے دن چار کی ہوس | اب سبحہ کا نہ شوق نہ زنار کی ہوس

گھر اسکا اوسی کو ملا زیر آسمان | جسنے جہان مین آن کے سمار کی ہوس

نے چین روز وصل نہ شب ہجر کی قرار | کیا جانے کیا ہے اپنے دل زار کی ہوس

یون چاہتا ہون داغ مین دل پہ ہزارہا | جسطرح باغبان کو ہو گلزار کی ہوس

اے شوخ تیری گرمی بازار دیکھکر | سب خوبرو رکھین ہین خریدار کی ہوس

دیر و حرم کی پوچھ چکا ہے وہ ننگ وحشت | جسکو ہے تیرے سایۂ دیوار کی ہوس

عارض کا دیکھتا ہے تماشے عندلیب | گل کو ہے تیرے گوشۂ دستار کی ہوس

تیری شرم نے سیر کیا ہے بہت ہمین | باقی رہی ہے کچھ دم تلوار کی ہوس

سودا تو آپ آپ کو سمجھا رہ خموش | منصور کو ہوئی ہے سر دار کی ہوس

سودا کے دلمین کھٹکے ہی اوس شوخ کی مژہ

تا آہ تو تجھہ یاد ابرو مین ہی سینے کا خراش

دلکے گم ہونے کا غم کب ہو نہ میرا جان ترا

کوئی خبر ایسی نہین مجھکو جو ہو سوہان روح

در روز خم تیز کی اوسکی نہو لذت تمام

نازک اندامی کرون کیا اوسکی ای سودا بیان

دوری ہے تری اپنے دل زار کو آتش

ہم گرم تکاپو ہین تری راہ طلب مین

اب شیخ و برہمن ہین متبرا ز مذاہب

کچھہ سوز محبت کا نہین دل مین ہمارے

اندام مین کچھہ اوسکے تب ہجر نہین ہے

گل سر پہ نہین دوڑ و بجھانے کو مرید و

لے نشتر رز بھاگی گھسے محتسب آکر

با چشم پر آب اوسکو مین دیکھون ہون ہنا دا

ابر اوسکو بجھاتا ہے وہ بجھتی نہین سودا

سینے مین ہوا نالہ و پہلو مین دل آتش

اشک آتش و خون آتش و ہر لخت دل آتش

یک لحظہ طرف ہوکے مرے دیدۂ و دل سے

یاقوت نہین ہے وہ ترے لعل سے ای شوخ

اے بلبلو یہ گل کے نہو خار کا خلش

کس سبو لے سے ہے کم یہ ترے چھینے کا خراش

جب سلیمان کے ہو سینے مین نگینے کا خراش

تیرے دورے مین مگر دلکو ہی جینے کا خراش

آگے سوزن کی خلش ہے اور سینے کا خراش

شمع سان جسکے بدن پر ہو پسینے کا خراش

ہے یا دچمن مرغ گرفتار کو آتش

یان آبلۂ پا ہے سر خار کو آتش

تجھہ عشق نے دی سبحہ و زنار کو آتش

گلخن سے لگی ہے در و دیوار کو آتش

دی عشق نے ظالم ترے بیمار کو آتش

زاہد کے لگی گوشۂ دستار کو آتش

دیوے جو کہین خانۂ خمار کو آتش

ہوئے نگہ گرم مرے یار کو آتش

دی لالۂ خودرو نے یہ کہسار کو آتش

دھڑکے ہی پڑا دل کہ نہو مشتعل آتش

آتش پہ برستی ہی پڑی متصل آتش

نادم تو سمندر سے ہے سدا منفعل آتش

جا ڈوب موئی آب مین ہوکر خجل آتش

وہ مانگتا ہوں ترے حق میں مہرباں اخلاص
رکھے ہے خضر سے جو عمر جاوداں اخلاص

دلو نہیں بتوں کے میں ڈھونڈ ڈھونڈ ہارا
کہیں جو پایا بھی ہے تو برزبان اخلاص

مجھے یقین ہے کہ اخلاص بھی ہے زر کا کام
کرے گدا سے نہ نواب اور خان اخلاص

دل اوسکا کیونکہ ملے دل سے میرے ای یارو
جہاں ہو شیشہ و سنگ اوس جگہ کہاں اخلاص

وہ کیونکہ دوست ہو مجھسے مگر خدا چاہے
تو ہوئے پنبہ و آتش کے درمیان اخلاص

نہ اپنی دید میں آیا کبھو بروے زمین
بنام ہوش کہیں زیر آسمان اخلاص

نکر جوان سے اے پیر دوستی کا فکر
کہیں ہوا ہے رکھے تیر باکمان اخلاص

ثبات دوستی اے دل نہ دلبروں سے چاہ
کہ بارہا میں کیا اسنے امتحان اخلاص

بیدر کو او سکے تو آزردہ مت کرای سودا
اگر ہے طالب گل رکھ بباغباں اخلاص

ایک ہے ہمسے تجھے نہیں اخلاص
گھر گھر تجھکو ہر کہیں اخلاص

روسیاہی سوا نہیں حاصل
نام سے مت کرائی نگیں اخلاص

دیکھ تجھ زلف درد کی الفت
کرتے ہیں آج کفر و دیں اخلاص

روز ہی ہمسے تیں رکھا پیارے
واہ وا رحمت آفریں اخلاص

مثل نقش قدم یہ کہتی ہے
تیرے در سے مری جبیں اخلاص

گر تمنا گھر کی ہے تو کر
چشم میری سے آستیں اخلاص

آدم اس دام میں پھنسا سودا
رکھے دانے سے خوشہ چیں اخلاص

## ردیف ضاد معجمہ

چھوڑا میں کفر و دین فقط یار سے غرض
تسبیح سے نہ کام نہ زنار سے غرض

سینے میں دل جو ہے سو تری یاد کے لیے
جز دید کیا ہے دیدۂ خونبار سے غرض

ردیف طاء مہملہ

